سات زمینوں کے متعلق حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کے اثر پر تحقیقی مقالہ مع منکرینِ حدیث کے شبہات وجوابات

# ازالۃ الوسواس عن اثر ابن عباس رضی اللہ عنہما

مؤلف

مناظرِ اسلام

مولانا ساجد خان نقشبندی حفظہ اللہ

فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

مدرس جامعہ مدنیہ کراچی

باہتمام

متکلمِ اسلام

مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ

سات زمینوں کے متعلق حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے اثر پر تحقیقی مقالہ
مع منکرین حدیث کے شبہات اور ان کے جوابات

# ازالۃ الوساوس
## عن
# اثر ابن عباس رضی اللہ عنہما



مؤلف

مناظر اہل سنت حضرت مولانا ساجد خان نقشبندی حفظہ اللہ

تصحیح و نظر ثانی

خطیب اہل السنۃ والجماعۃ

حضرت مولانا عبداللہ قاسمی حفظہ اللہ

شعبۂ نشر و اشاعت

ادارہ تحقیقات اہل السنۃ والجماعۃ الہند

# عرض مولف

**بسم الله الرحمن الرحیم**

**الحمد لله و کفی والصلوۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ**

راقم الحروف نے ’’اثر ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما‘‘ کی تصحیح پر ایک مقالہ سپرد قلم کیا تھا جو پوری آب وتاب کے ساتھ دارالعلوم دیوبند (وقف) کے ترجمان ’’ندائے دارالعلوم دیوبند بابت ذوالحجہ 1436ھ‘‘ میں شائع ہوا۔جس کا ایک نام نہاد جواب ایک بریلوی عالم کی طرف سے ’’البرہان واہ کینٹ بابت نومبر تا دسمبر 2015‘‘ میں دیا گیا، یہ جواب الجواب نامکمل تھا راقم الحروف نے الحمدللہ اس کا بھی جواب دیا، بعد میں خود راقم کے مضمون کا جواب لکھنے والے کی طرف سے بتایا گیا کہ میں نے 96 صفحات پر تفصیلا آپ کا رد کیا ہے اور یہ کتاب حیدر آباد سے چھپ گئی ہے چنانچہ کتاب منگوائی گئی اور 17 اپریل 2017 کو بھائی عمران کے توسط سے یہ کتاب بندے کو موصول ہوئی۔کتاب پر مصنف کے نام کے ساتھ ’’مناظر اسلام اور محدث عصر‘‘ کے بھاری بھرکم القابات دیکھ کر ایک ہی مجلس میں پوری کتاب کا مطالعہ کیا اور بعد از مطالعہ معلوم ہوا کہ موصوف ’’محدث عصر‘‘ نہیں بلکہ ’’مُحْدَثِ عصر‘‘ ہیں۔

کتاب میں جگہ جگہ لایعنی اور فضول مباحث کی بھرتی کر کے صفحات کو بڑھایا گیا مثلا بندہ نے خود اقرار کیا کہ حاکم تصحیح میں تساہل سے کام لیتے ہیں لیکن اس کے باوجود حاکم کے تساہل سے متعلق بحث کو ذکر کیا جس سے کس کو انکار ہے؟

بندہ نے روایت کے متعلق شاذ کا اقرار کیا اور اس کا تفصیلی جواب دیا اس کے باوجود کئی صفحات اس پر سیاہ کئے کہ میں نے شاذ کے الفاظ نقل نہیں کئے۔بندہ نے خود لکھا کہ شاذ دو قسم پر ہے ایک شاذ مردود جو صحت کے منافی ہے اور ایک شاذ مقبول جو صحت کے منافی نہیں، اس روایت کیلئے شاذ کے الفاظ شاذ مقبول کے ہیں نہ کہ مردود اس کے باوجود کئی صفحات کالے کئے گئے کہ شاذ صحت کے منافی ہے جس سے کسی کو انکار نہیں۔

بندہ نے خود اقرار کیا کہ عطاء بن سائب کو آخری عمر میں اختلاط ہو گیا تھا لیکن یہ

ہمیں مضر نہیں اس کے باوجود کئی صفحات اس پر سیاہ کئے گئے کہ عطاء بن سائب آخر عمر میں اختلاط کا شکار ہو گئے تھے اس سے بھلا کس کو انکار ہے؟

بندہ نے تسلیم کیا کہ متاخرین صحیح اور حسن میں فرق کرتے ہیں البتہ متقدمین صحیح پر حسن کا اطلاق کرتے ہیں **ولا مشاحة فی الاصطلاح** مگر اس کے باوجود صفحات سیاہ کئے گئے کہ حسن لذاتہ ہوتا ہے وغیرہ وغیرہ۔

ان باتوں کو بتانے کا مقصد یہ ہے کہ کس طرح یہ 96 صفحات پورے کئے گئے ہیں۔ بہر حال اس اثر کی صحت پر نام نہاد محدث عصر نے 3 قسم کے اعتراضات اٹھائیے:

(۱) اس کے راوی ضعیف ہیں۔

(۲) شاذ ہے بوجہ اوثق کی مخالفت کے۔

(۳) اس اثر کو بعض علماء نے قرآن و اجماع کے خلاف اور اسرائیلی یا ضعیف کہا ہے۔

جبکہ اس کے علاوہ بھی چند چھوٹے موٹے لایعنی اعتراضات ہیں، البتہ بنیادی اعتراضات یہی تین ہیں۔ اب آئے مکمل جواب کی طرف۔

بندہ اس موقع پر بھائی یاسر زید مجدہ (ساؤتھ افریقہ) کا خصوصی شکریہ ادا کرنا چاہے گا جن کی علم دوستی کے بدولت اس وقت یہ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے، نیز حضرت مولانا اسحٰق صاحب زید مجدہ کا خصوصی شکریہ ادا کرنا چاہوں گا جنہوں نے پریس کی جملہ ذمہ داریاں باحسن خوبی سرانجام دیں موصوف بندہ کی کتب کی اشاعت میں انتہائی سعی وخلوص کا مظاہرہ کرتے ہیں، اس کے علاوہ اپنے عزیز شاگردان عزیزم عبدالرزاق آفریدی ،عزیزم محمد یونس ،عزیزم گل رسول مہمندی کیلئے بھی دعا ہے کہ اللہ پاک انہیں عالم باعمل بنائے جنہوں نے کتابت، تصحیح و تقسیم غرض مختلف مواقع پر وقتاً فوقتاً خدمات انجام دیں فجزاھم اللہ احسن الجزاء فی الدارین۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تحقیق اثر ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

حجۃ الاسلام بانی دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی مایہ ناز تصنیف ''تحذیر الناس من انکار اثر ابن عباس'' دراصل مولانا احسن نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے ایک استفتاء جو اثر ابن عباس کی تصحیح وتوضیح کے متعلق ہے کا جواب ہے۔ یار لوگوں نے جس طرح اپنی علمی بے مائیگی ،ضد وتعصب کی وجہ سے اس مایہ ناز تصنیف پر لایعنی اعتراضات کیے اسی طرح اس صحیح حدیث کا انکار بھی کیا۔اس مضمون میں راقم اس اثر کی تصحیح کے متعلق چند معروضات پیش کرے گا۔

## تصحیح اثر ابن عباس

أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ يَعْقُوبَ الثَّقَفِيُّ ثَنَا عُبَيْدُ بْنُ غَنَّامٍ النَّخَعِيُّ أَنْبَأَ عَلِيُّ بْنُ حَكِيمٍ حَدَّثَنَا شَرِيكٌ'' عَنْ عَطَاءِ ابْنِ السَّائِبِ عَنْ أَبِي الضُّحٰى عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّهُ قَالَ : أَللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَ مِنَ الْأَرْضِ مِثْلَهُنَّ ( الطلاق:12) قَالَ سَبْعُ أَرَضِيْنَ فِيْ كُلِّ أَرْضٍ نَبِيٌّ'' كَنَبِيِّكُمْ وَ آدَمُ كَآدَمَ وَ نُوْحٌ'' كَنُوْحٍ وَّ إِبْرَاهِيْمُ كَإِبْرَاهِيْمَ وَ عِيْسٰى كَعِيْسٰى

(ھذ حدیث صحیح الاسناد قال فی التلخیص صحیح، المستدرك علی الصحیحین، ج2،ص535،رقم الحدیث 3822،دارالکتب العلمیہ،بیروت)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ سورۃ الطلاق کی آیت اللہ الذی خلق سبع سموت الآیۃ کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سات آسمانوں کی طرح سات زمینیں پیدا کی ہر زمین میں تمہارے نبی کی طرح نبی ہیں تمہارے آدم کی طرح آدم ہیں تمہارے نوح کی طرح نوح ہیں ابراہیم کی طرح ابراہیم ہیں اور عیسی کی طرح عیسی ہیں۔

امام حاکم رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث سند کے اعتبار سے صحیح ہے اور امام ذہبیؒ نے بھی تلخیص میں اس کو صحیح کہا۔

ایک اور سند کے ساتھ یہ روایت مختصرا بھی وارد ہے:

**حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الحَسَنِ الْقَاضِیُّ ثَنَا اِبْرَاهِیْمُ بْنُ الْحُسَیْنِ ثَنَا آدَمُ بْنُ أَبِیْ أِیَّاسٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ أَبِی الضُّحَی عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِیْ قَوْلِهٖ عَزَّ وَ جَلَّ سَبْعُ سَمٰوٰتٍ وَمِنَ الْأَرْضِ مِثْلُهُنَّ قَالَ فِیْ كُلِّ أَرْضٍ نَحْوُ اِبْرَاهِیْمَ**

**هَذَا حَدِیْثٌ صَحِیْحٌ عَلَی شَرْطِ الشَّیْخَیْنِ وَ لَمْ یُخَرِّجَاهُ قَالَ فِی التَّلْخِیْصِ عَلَی شَرْطِ الْبُخَارِیِّ وَ مُسْلِمٍ**

(المستدرك على الصحيحين ،رقم الحديث 3823)

امام حاکم فرماتے ہیں کہ یہ روایت علی شرط الشیخین ہے اور امام ذہبی بھی ان کے قول کی تائید کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ علی شرط البخاری والمسلم ہے۔ علامہ سیوطی رحمہ اللہ اس روایت کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

**أَخْرَجَ اِبْنُ جَرِیْرٍ وَّ ابْنُ أَبِیْ حَاتِمٍ والحاکم صححه والبیهقی فی شعب الایمان و فی کتاب الآسماء والصفات**

(الدر المنثور ،ج6،ص238،دار المعرفة،بيروت)

امام بیہقی اس روایت کے متعلق فرماتے ہیں:

**صحیح**

(كتاب الآسماء والصفات ،ج2،ص 267,268،رقم الحديث 831,832)

یہ روایت صحیح ہے

علامہ زرقانیؒ سے سوال ہوا کہ کیا سات آسمانوں کی طرح سات زمینیں ہیں اور کیا ان میں مخلوقات بھی ہیں؟

تو فرمایا جی ہاں اور ابن حجر کے حوالے سے فرمایا کہ اس پر یہ روایت دلالت کرتی ہے جو ابن عباسؓ سے مختصرا و مطولا منقول ہے اور پھر امام بیہقی کے حوالے سے اس روایت کی تصحیح نقل کی ہے۔

( اجوبة للأسئلة ،السوال الخامس والسادس والاربعون)

اسی طرح قاضی بدرالدین شبلی الحنفی رحمہ اللہ نے ایک مسئلہ کہ کیا کبھی جنات میں بھی رسول

مبعوث ہوئے امام ضحاک کا ایک قول پیش کیا اور پھر اس کو مدلل کرنے کیلئے اثر ابن عباس کو استدلال پیش کیا اور پھر فرمایا کہ اس روایت کا ایک شاہد بھی ہے جسکو امام حاکم نے عمرو بن مرۃ عن ابی الضحی کے طریق سے نقل کیا ہے اور میرے استاذ امام ذہبیؒ اس روایت کے متعلق فرماتے ہیں:

**هذا حديث على شرط البخارى و مسلم و رجاله آئمة**

(آکام المرجان فی احکام الجان، ص 63,64، مکتبة القرآن بمصر)

یہ حدیث علی شرط البخاری والمسلم ہے اور اس حدیث کے راوی بڑے بڑے آئمہ ہیں۔

اسی طرح یہ روایت تصحیح کے ساتھ علامہ قاضی شوکانی غیر مقلد نے ''فتح القدیر، ج5، ص295، دار ابن کثیر''، عینی حنفی رحمۃ اللہ علیہ نے ''عمدۃ القاری، ج15، ص111، دار الاحیاء التراث، علامہ عجلونی رحمۃ اللہ علیہ نے ''کشف الخفاء، رقم الحدیث 316''، علامہ مناوی رحمۃ اللہ علیہ نے ''فیض القدیر شرح الجامع الصغیر، ج 12، ص 409، دار الکتب العلمیۃ، بیروت'' پر بھی نقل کی ہے۔

جبکہ رضا خانیوں بریلویوں کی محبوب ترین تفسیر ''روح البیان'' میں علامہ حقی نے اسے اپنے موقف پر بطور استدلال پیش کیا اور ''آکام المرجان'' والے کے حوالے سے اس روایت کو صحیح کہا۔

(روح البيان ، ج3، ص 105، دار الفكر بيروت)

نیز ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب ''اتحاف المھرۃ، ج8، ص65، رقم الحدیث 8922، اور حافظ عماد الدین ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے ''تفسیر ابن کثیر، ج8، ص156,157، دار الطیبہ، ریاض'' میں ''تصحیح'' کے ساتھ اس روایت کو درج کیا ہے۔

یاد رہے کہ ان تمام مفسرین و محدثین نے اس حدیث کو بمع تصحیح نقل کرنے کے بعد اس پر سکوت کیا اور کوئی جرح نہیں کی۔ اس روایت کی تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ اگر میں ''و من فی الارض مثلھن'' کی تفسیر تمہارے سامنے بیان کردوں تو مجھے اندیشہ ہے کہ تم کفر کر بیٹھو اور تمہارا کفر یہی ہوگا کہ تم اس کی حقیقت جاننے کے بعد اس کا انکار کر بیٹھو گے۔

**قال ابن جرير حدثنا عمرو بن على حدثنا وكيع حدثنا الاعمش عن**

**ابراهیم بن مهاجر عن مجاهد عن ابن عباس فی قوله ( سبع سموت و من الارض مثلهن ) قال لو حدثتکم بتفسیرها لکفرتم و کفرکم تکذیبکم بها و هدثنا ابن حمید حدثنا یعقوب بن عبد الله بن سعد القمی الاشعری عن جعفر بن ابی المغیرة الخزاعی عن سعید بن جبیر قال قال رجل لابن عباس ( الله الذی خلق سبع سموت و من الارض مثلهن ) فقال ابن عباس ما یؤمنک ان اخبرتک بها فتکفر**

(تفسیر ابن کثیر ،ج 8،ص 156،دار الطیبہ ریاض ،تفسیر المراغی ،ج 28، ص 151، مصطفی البابی مصر)

## خلاصہ بحث

قارئین کرام ! ملاحظہ فرمائیں کہ یہ اتنے بڑے بڑے آئمہ اس حدیث کی تصحیح کررہے ہیں کوئی اس کو علی شرط البخاری والمسلم کہہ رہا ہے تو کوئی کہہ رہا ہے کہ اس کے راوی بڑے بڑے آئمہ ہیں تو کوئی اس کو اپنے استدلال میں پیش کررہا ہے تو کوئی اس کی تصحیح نقل کرنے کے بعد اس پر سکوت کرکے اس روایت کے صحیح ہونے کی تائید کررہا ہے تو اب ایسی صحیح ترین روایت کو ماننے سے کیا صرف اس وجہ سے انکار کردیا جائے کہ اس کا ظاہر مفہوم ختم نبوت کے خلاف ہے یا اس روایت کا مطلب ہمیں سمجھ نہیں آتا یا شیخ نانوتوی رحمہ اللہ علیہ نے اس کو صحیح کہا ؟ اللہ پاک جزائے خیر دے قاسم العلوم والخیرات حجۃ اللہ فی الارض حضرت امام نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کو کہ اس حدیث کا ایسا دلنشین مطلب بیان کیا کہ حدیث کی صحت بھی برقرار رہی اور نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام کی ختم نبوت پر بھی کوئی حرف نہ آیا۔ تفصیل کیلئے ’’تحذیر الناس‘‘ کا مطالعہ کریں۔

## بریلوی شیخ الحدیث اور اثر ابن عباس

مولوی غلام رسول سعیدی بریلوی مفتی اعظم پاکستان پروفیسر منیب الرحمٰن صاحب کے مدرسے کا شیخ الحدیث ہے اس سے آپ اندازہ لگاسکتے ہیں کہ موصوف بریلوی مسلک میں کس پائے کے عالم ہیں۔ ان کی تفسیر ’’تبیان القرآن‘‘ کے متعلق مفتی منیب الرحمٰن صاحب

لکھتے ہیں:

''میں اہلسنت وجماعت کو یہ خوشخبری سنانا بھی اپنی سعادت سمجھتا ہوں کہ مصنفات علامہ سعیدی، شرح صحیح مسلم اور تبیان القرآن کو ہمارے عہد کے دوممتاز اکابر اہلسنت علامہ عبدالحکیم شرف قادری اور علامہ محمد اشرف سیالوی مداللہ ظلہما العالی نے مسلک اہلسنت وجماعت کیلئے متفق علیہا قرار دیا ہے، یہ امر ملحوظ رہے کہ یہ دونوں اکابر ہمارے مسلک کے لئے حجت و استناد کی حیثیت رکھتے ہیں''۔

(تفہیم المسائل، ج3،ص17،ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور)

معلوم ہوا کہ تبیان القرآن رضاخانیوں کے ہاں مسلم ومتفق علیہ دستاویز ہے۔اور علامہ سعیدی کے متعلق یہی موصوف نام نہاد مفتی اعظم لکھتے ہیں:

شیخ الحدیث علامہ غلام رسول سعیدی مدظلہم کی تفسیر تبیان القرآن اور شرح صحیح مسلم سے بھی استفادہ کرتے رہتے ہیں اور براہ راست بھی ان سے رہنمائی حاصل کرتے ہیں ان کا وجود اہلسنت وجماعت کیلئے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے''۔

(تفہیم المسائل، ج3،ص16،ضیاء القراان پبلی کیشنز)

تو بریلویوں کیلئے یہ نعمت غیر مترقبہ اپنی تفسیر تبیان القرآن میں لکھتا ہے:

امام ابن ابی حاتم متوفی 327ھ روایت کرتے ہیں:

ابوالضحی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے من الارض مثلھن (الطلاق:12) کی تفسیر میں روایت کیا ہے: یہ سات زمینیں ہیں ہر زمین میں تمہاری طرح نبی کی مثل ایک نبی ہے اور آدم کی مثل آدم ہیں اور نوح کی مثل نوح ہیں اور ابراہیم کی مثل ابراہیم ہیں اور عیسیٰ کی مثل عیسیٰ۔(تفسیر امام ابن ابی حاتم۔رقم الحدیث 18919، مکتبہ نزار مصطفیٰ مکہ مکرمہ 1417ھ)

امام مقاتل بن سلیمان متوفی 150ھ نے بھی اس حدیث کا ذکر کیا ہے

(تفسیر مقاتل بن حیان، ج3،ص375)

نیز امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی 405ھ اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

ابوالضحی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے **اللہ الذی خلق سبع سموت و من الارض مثلھن** (الطلاق:12) کی تفسیر میں روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا سات زمینیں ہیں ہر زمین میں تمہارے نبی کی مثل ایک نبی ہے اور حضرت آدم کی مثل آدم ہیں اور حضرت نوح کی مثل نوح ہیں اور حضرت ابراہیم کی مثل ابراہیم ہیں اور حضرت عیسی کی مثل عیسی ہیں۔امام حاکم نے کہا یہ حدیث صحیح الاسناد ہے امام بخاری اور امام مسلم نے اس کو روایت نہیں کیا حافظ ذہبی نے بھی کہا یہ حدیث صحیح ہے۔

(المستدرک ،ج 2،ص 493،طبع قدیم ،المستدرک ،رقم الحدیث 3822،المکتبۃ العصریۃ 1420ھ)

امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی نے اس حدیث کو دو سندوں سے روایت کیا ہے،ایک سند ہے از عطاء بن السائب از ابی الضحی از ابن عباس ہے اور دوسری سند از عمرو بن مرہ از ابی الضحی از ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما۔امام بیہقی لکھتے ہیں اس حدیث کی سند حضرت ابن عباس سے صحیح ہے اور راوی مرہ کے ساتھ شاذ ہے اور میں نہیں جانتا کہ ابوالضحی کا کوئی متابع ہے۔

(کتاب الاسماء والصفات،ص390,389،دارالاحیاء التراث العربی، بیروت)

علامہ عبدالرحمٰن بن علی بن محمد جوزی متوفی 597ھ اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں اس حدیث کی دو سندیں ہیں ایک حضرت ابن عباس تک متصل ہے اور دوسری سند ابوالضحی پر موقوف ہے الخ (زادالمسیر ،ج8،ص300، مکتبہ اسلامی بیروت 1407ھ)

## اثر ابن عباس کے متعلق محدثین اور مشاہیر علماء کی آراء

حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی 852ھ لکھتے ہیں علامہ ابن التین نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا قول ہے کہ زمین واحد ہے ابن التین نے کہا یہ قول قرآن وسنت سے مردود ہے میں کہتا ہوں کہ ہوسکتا ہے کہ ان کی مراد یہ ہو کہ سات زمینیں متصل ہیں ورنہ یہ قول قرآن اور حدیث کے صریح مخالف ہے سات زمینوں پر دلیل یہ ہے کہ امام ابن جریر نے از ابوالضحی از ابن عباس ومن الارض مثلھن (الطلاق:12) کی تفسیر میں روایت کیا ہے: ہر زمین میں حضرت ابراہیم کی مثل ہے جس طرح زمین کے اوپر مخلوق ہے اور اس کی سند صحیح ہے اور امام حاکم اور امام بیہقی نے اس کی طویل متن سے روایت کیا ہے کہ سات زمینیں ہیں

اور ہر زمین میں تمہارے آدم کی طرح آدم ہیں اور تمہارے نوح کی طرح نوح ہیں اور تمہارے ابراہیم کی طرح ابراہیم ہیں اور تمہارے عیسی کی طرح عیسی ہیں اور تمہارے نبی کی طرح نبی ہیں۔امام بیہقی نے کہا اس حدیث کی سند صحیح ہے مگر یہ مرہ کے ساتھ شاز ہے اور امام ابن ابی حاتم نے از مجاہد از ابن عباس روایت کیا ہے کہ اگر میں تم سے اس کی تفسیر بیان کروں تو تم کفر کرو گے اور تمہارا کفر اس روایت کی تکذیب ہے۔اہل ہیئت یہ کہتے ہیں کہ ہر چند کہ زمین اوپر تلے ہیں مگر ان کے درمیان مسافت نہیں ہے اور ساتویں زمین سپاٹ ہے اس کا کوئی بطن نہیں ہے اور اس کے وسط میں مرکز ہے اور وہ ایک فرض نقطہ ہے لیکن ان کے اقوال پر کوئی دلیل نہیں ہے اور سنن ابوداؤد اور سنن ترمذی میں حضرت عباس بن عبدالمطلب سے مرفوعا روایت ہے کہ ہر دو آسمانوں کے درمیان اکہتر یا بہتر سال کی مسافت ہے لیکن ان حدیثوں میں اس طرح تطبیق ہوسکتی ہے کہ مسافت کا یہ فرق رفتار کی تیزی اور کمی پر مبنی ہے

(فتح الباری، ج6،ص434,435،دارالفکر بیروت 1420ھ)

علامہ شہاب الدین سید محمود آلوسی متوفی 1270ھ لکھتے ہیں:

علامہ ابوالحیان اندلسی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کے اس اثر کو موضوع قرار دیا ہے لیکن میں کہتا ہوں اس اثر کے صحیح ہونے میں کوئی عقلی اور شرعی مانع نہیں ہے۔

(روح المعانی، ج28،ص211،دارالفکر بیروت 1417ھ)

(بحوالہ تبیان القرآن ،ج12،ص92 تا 94 فرید بک سٹال لاہور الطبع الخامس جنوری 2011)

## اثر ابن عباس پر اعتراضات کا تحقیقی جائزہ

**اعتراض نمبر ا:** اس حدیث کی تصحیح امام حاکم نے کی ہے اور حاکم حدیث کی تصحیح میں متساہل ہیں اس لئے اس کی تصحیح کا اعتبار نہیں۔

**جواب:** درست کہا مگر روایت کی تصحیح میں صرف امام حاکم متفرد نہیں بلکہ امام بیہقی و امام ذہبی نے بھی ان کی موافقت کی ہے اور آپ نے یہ بھی پڑھا ہوگا کہ جب حاکم کی تصحیح پر ذہبی موافقت کرے تو روایت قابل قبول ہوگی۔

**اعتراض نمبر۲:** ذہبی نے اس کو صحیح نہیں کہا بلکہ حسن کہا ہے اور دونوں میں بون بعید ہے۔
**جواب:** ہم نے ماقبل میں صراحت کے ساتھ امام ذہبیؒ سے ''صحیح علی شرط البخاری والمسلم'' کے الفاظ نقل کئے ہیں البتہ ''آکام المرجان'' والے نے ذہبی کے حوالے سے ''حسن'' کا لفظ نقل کیا ہے لیکن یہ ہمارے خلاف نہیں کیونکہ بہت سے متقدمین حسن اور صحیح میں فرق نہیں کرتے بلکہ حسن کو صحیح ہی میں شمار کرتے ہیں بلکہ امام حاکم کا تو عام صنیع ہی یہی ہے کہ وہ صحیح پر حسن کا اطلاق کرتے ہیں تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو:
(تدریب الراوی شرح تقریب النووی، ص138: قدیمی کتب خانہ۔کراچی)
پس جب دونوں میں کوئی فرق نہیں تو اس اعتبار سے **لامنافاۃ بین تصحیح الحاکم والبیھقی و تحسین الذھبی فافھم۔**
**اعتراض نمبر۳:** آپ کی ذکر کردہ پہلی روایت میں عطاء ابن السائب ہیں اور ان سے روایت کرنے والے ''شریک'' ہیں اور عطاء بن سائب آخر عمر میں اختلاط کا شکار ہو گئے تھے اور امام نووی نے شرح مسلم میں لکھا ہے کہ شعبہ وسفیان کے علاوہ جنہوں نے بھی عطاء بن سائب سے روایت کیا ہے وہ حالت اختلاط میں روایت کیا ہے۔
جواب: امام نووی نے ابن معین کے حوالے سے جو لکھا یہ بسبب ان کے تتبع کے ہے۔جو کہ درست نہیں اس لئے کہ شعبہ وسفیان کے علاوہ دیگر حضرات نے بھی حالت اختلاط سے پہلے عطاء ابن السائب سے روایت کیا ہے۔چنانچہ حافظ بن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں عطاء بن سائب سے اختلاط سے قبل روایت کرنے والے شعبۃ وسفیان کے علاوہ: زہیر، زائدۃ، حماد بن زید، ایوب اور ان کے علاوہ بھی کئی ہیں۔
(تہذیب التہذیب، ج7،ص184: دار الفکر۔بیروت)
اور مزیؒ نے تو صاف صریح لکھا ہے کہ عطاء بن السائب سے قدیما قبل الاختلاط نقل کرنے والوں میں سے ''شریک'' بھی ہیں۔
(تہذیب الکمال، ج20،ص86)
ابو عوانہ کا نام بھی ان حضرات میں ملتا ہے جنہوں نے حالت صحت میں عطاء بن سائب سے روایت کی ہے۔

(الجرح والتعدیل، ج13، ص471)

پھر اس اشکال کے ہوتے ہوئے بھی ذہبی وبیہقی نے اس کو صحیح کہا جو اس بات کی دلیل ہے کہ یہ اعتراض درست نہیں۔

**اعتراض نمبر۴:** اس کی سند میں واقدی کذاب ہے۔

**جواب:** ہم نے مکمل سند پیش کردی ہے اس میں واقدی کا نام دکھانے پر منہ مانگا انعام۔

**اعتراض نمبر۵:** یہ حدیث شاذ ہے اور حدیث صحیح کیلئے شرط یہ ہے کہ وہ شذوذ سے پاک ہو لہٰذا یہ حدیث صحیح نہیں ہے۔

**جواب:** یہ بھی اہل بدعت کا نرا مغالطہ ہے وہ اس طرح کہ شاذ علی الاطلاق صحت کے منافی نہیں بلکہ اس میں تفصیل ہے کہ ایک شاذ وہ ہے جو ''مقبول'' ہے اور ایک شاذ وہ ہے جو ''مردود'' ہے۔ شاذ مردود تو وہ ہے جس میں ثقہ راوی اپنے سے اوثق راوی کی مخالفت کرے سو یہ شاذ صحت کے منافی ہے۔

اور شاذ مقبول ہے کہ جس میں صرف ایک ثقہ راوی روایت نقل کرے اس تفرد کی وجہ سے شاذ ہو تو یہ شاذ مردود نہیں بلکہ مقبول ہے اور ایسی شاذ روایت صحیح میں شمار ہوتی ہے۔ چنانچہ امام نوویؒ حدیث صحیح کی تعریف میں ایک شرط یہ لگائی کہ وہ شاذ نہ ہو تو سیوطی اس شاذ کی تفصیل میں فرماتے ہیں کہ شاذ تین قسم پر ہے (۱) ثقہ کی اوثق کی مخالفت (۲) مطلقا ثقہ کا تفرد (۳) مطلقا راوی کا تفرد۔ نووی جس شاذ کو صحت کے منافی سمجھ رہے ہیں وہ شاذ کی پہلی قسم یعنی ثقہ کا اپنے سے اوثق کی مخالفت کرنا۔

اسی طرح امام نووی جہاں شاذ کی تعریف بیان کرتے ہیں وہاں فرماتے ہیں کہ اگر راوی اپنے سے زیادہ حافظ وضابط کی مخالفت کرے تو یہ شاذ مردود میں شمار ہوگا البتہ اگر مخالفت نہ ہو عادل ضابط حافظ ہو اور محض تفرد کی وجہ سے شاذ ہو تو یہ شاذ صحت کے منافی نہیں۔

اسی طرح شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ شاذ اگر تفرد راوی کی وجہ سے ہو اور اوثق کی مخالفت نہ ہو تو یہ صحت کے منافی نہیں بلکہ صحیح ہے۔

پھر یہ بھی یاد رہے کہ حدیث صحیح کا شذوذ سے پاک ہونا محدثین کے نزدیک شرط ہے فقہاء کے نزدیک نہیں یہی وجہ ہے کہ علامہ خطابی نے صحیح کی تعریف ان الفاظ میں کی کہ: جس کی

سند متصل ہو اور راوی عادل ہوں۔

خلاصہ بحث یہ کہ شاذ علی الاطلاق صحت کے منافی نہیں بلکہ صرف وہ شاذ مردود ہے جس میں ثقہ اوثق کی مخالفت کرے اور اثر ابن عباس شاذ مردود میں سے نہیں بلکہ شاذ مقبول میں سے ہے کیونکہ ابی الضحی خود ثقہ ہے اور اپنے سے اوثق کسی راوی کی مخالفت نہیں کر رہا مگر چونکہ اس کا متابع نہیں لہذا اس تفرد کی وجہ سے اس کو شاذ کہہ دیا گیا۔

پھر جن علماء نے اس روایت کی تصحیح کی ہے کیا اہل بدعت ان سے زیادہ علم اصول کے سمجھنے والے ہیں کہ وہ اس پر صحیح کا حکم لگا کر قبول کر رہے ہیں اور اہل بدعت اسے شاذ کہہ کر رد کر رہے ہیں؟

## حوالہ جات کی عبارات

**قَالَ الْعِرَاقِیُّ :وَأَمَّا السَّلاَمَةُ مِنَ الشُّذُوذِ وَالْعِلَّةِ فَقَالَ ابْنُ دَقِیْقُ العید فی الاقتراح ان اصحاب الحدیث زادوا ذالک فی حد الصحیح قال فیه نظر علی مقتضی نظر الفقهاء فان کثیرا من العلل التی یعلل بها المحدثون لا تجری علی اصول الفقهاء قال العراقی والجواب ان من یصنف فی علم الحدیث انما یذکر الحد عند اهله لا عند غیرهم من اهل العلم آخر و کون الفقهاء والاصولیین لا یشترطون فی الصحیح هذین الشرطین لا یفسد الحد عند من یشترطهما ولذا قال ابن الصلاح بعد الحد فهذا هو الحدیث الذی یحکم له بالصحة بلا خلاف بین اهل الحدیث و قد یختلفون فی صحة بعض الاحادیث لاختلافهم فی وجود هذه الاوصاف فیه او لاختلافهم فی اشراط بعضها کما فی المرسل**

(تدریب الراوی ،ص 60،قدیمی کتب خانہ۔ کراچی)

**(۲) لم یصح بمراده من الشذوذ هنا ،وقد ذکر فی نوعه ثلاثة اقوال احدها مخالفة الثقة لارجح منه والثانی تفرد الثقة مطلقا والثالث تفرد الراوی مطلقا ورد الآخرین فالظاهر انه اراد هنا الاول**

(تدریب الراوی ،ص 60،قدیمی کتب خانہ۔ کراچی)

(۳)قال النووی و ان لم یخالف الراوی فان کان عدلا حافظا موثوقا بضبطه کان تفرده صحیحا و ان لم یوثق بضبطه و لم یبعد عن درجة الضابط کان حسنا و ان بعد کان شاذا منکرا مردودا والحاصل ان الشاذ المردود هو الفرد المخالف والفرد الذی لیس فی رواته من الثقة والضبط ما یجبر به تفرده

(تدریب الراوی ،ص 207،قدیمی کتب خانہ۔کراچی)

(۴) قال الشیخ المحقق وبعض الناس یفسرون الشاذ بمفرد الراوی من غیر اعتبار مخالفة للثقات کما سبق و یقولون صحیح شاذ و صحیح غیر شاذ فالشذوذ بهذ المعنی ایضا لا ینافی الصحة کالغرابة والذی یذکر فی مقام الطعن هو مخالف للثقات

(مقدمة مشکوة،ص 7۔مکتبہ رحمانیہ۔لاہور)

## امام نانوتوی رحمہ اللہ سے اس اعتراض کا جواب

اللہ کی کروڑوں رحمتیں نازل ہوں حجۃ الاسلام پر کہ جنہوں نے تحذیر الناس پر یار لوگوں کی طرف سے کئے جانے والے تمام اعتراضات کے جوابات اپنی زندگی ہی میں دے دئے تھے اس اعتراض کا جواب میں مولانا نے تحذیر الناس میں دیا ہے وہ وہی ہے جیسے راقم نے ماقبل میں نقل کیا ملاحظہ ہو:

''اور جس نے اس کو شاذ کہا ہے جیسے امام بیہقی تو انہوں نے صحیح کہہ کر شاذ کہا ہے اور اس طرح سے شاذ کہنا مطاعن حدیث میں سے نہیں سمجھا جاتا

کما قال سید الشریف فی رسالته فی اصول الحدیث قال الشافعی الشاذ ما رواه الثقة مخالفا لما راوه الناس قال ابن الصلاح فیه تفصیل فما خالف مفرده و احفظ منه و اضبط فشاذ و مردود و ان لم یخالف وهو عدل ضابط فصحیح و ان رواه غیر ضابط لکن لا یبعد عن درجة الضابط فحسن و ان بعد فمنکر

اس سے صاف ظاہر ہے کہ شاذ کے دو معنی ہیں ایک تو یہ کہ روایت ثقہ کی مخالف روایات

ثقات ہو دوسرے یہ کہ اس کا راوی فقط ایک ہی ثقہ ہو سو بایں معنی اخیر منجملہ اقسام صحیح ہے نہ ضد صحیح چنانچہ شیخ عبدالحق دہلویؒ فرماتے ہیں

**قال الشیخ عبد الحق المحدث الدهلوی فی رسالة اصول الحدیث التی طبعها مولانا احمد علی فی اول المشکوة المطبوعة بعض الناس بعض الناس یفسرون الشاذ بمفرد الراوی من غیر اعتبار مخالفة للثقات کما سبق و یقولون صحیح شاذ و صحیح غیر شاذ فالشذوذ بهذ المعنی ایضا لا ینافی الصحة کالغرابة و الذی یذکر فی مقام الطعن هو مخالف للثقات. انتهی**

یہ عبارت بعینہ وہی کہتی ہے جو میں نے عرض کیا سو لفظ شاذ سے کوئی صاحب دھوکہ نہ کھائیں اور یہ نہ سمجھیں کہ جب اثر مذکور شاذ ہوا تو صحیح کیونکر ہوسکتا ہے وہ شذوذ جو قادح صحت ہے بمعنی مخالفت ثقات ہے چنانچہ سید شریف ہی رسالہ مذکور میں تعریف صحیح میں یہ فرماتے ہیں:

**هو ما اتصل سنده بنقل العدل الضابط عن مثله و سلم عن شذوذ و علة و نعنی بالمتصل ما لم یکن مقطوعا بای وجه کان و بالعدل من لم یکن مستور العدالة ولا مجروحا وبالضابط من یکون حافظا متیقظا و بالشذوذ ما یرویه الثقة مخالفا لما یرویه الناس و بالعلة ما فیه اسباب خفیة غامضة قادحة** ۔

اس تقریر سے اہل علم پر روشن ہوگیا ہوگا کہ شذوذ بمعنی مخالفت ثقات مراد نہیں کیونکہ شذوذ بمعنی مخالفت ثقات صحت کیلئے مضر ہے جو حدیث بایں معنی شاذ ہے وہ صحیح نہیں ہوسکتی''۔

(تحذیر الناس، ص24، کتب خانہ رحیمیہ۔ دیو بند، ص83، ادارہ تحقیقات اہل سنت ۔لاہور)

اندازہ لگائیں کہ امام کی اصول حدیث پر کتنی گہری نظر تھی۔ حضرت نانوتوی رحمہ اللہ نے جو پہلی عبارت پیش کی وہ:

علم اصول الحدیث لسید الشریف الجرجانی المتوفی 816ھ، ص:60، دار ابن حزم. بیروت پر موجود ہے۔

دوسری عبارت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ کی ہے جسکا حوالہ گزر چکا ہے۔
جبکہ تیسری عبارت جرجانیؒ ہی کی علم اصول الحدیث ،ص :28 پر موجود ہے۔
علامہ سخاویؒ نے بھی یہی بات لکھی کہ محدثین جس شاذ کو صحت کے منافی سمجھتے ہیں وہ صرف وہ شاذ ہے کہ جس میں اوثق کی مخالفت کی جائے فقط۔

**قال السخاوی : والمحدثون یسمونه شاذا لانهم فسروا الشذوذ المشترط نفیه هنا بمخالفة الراوی فی روایته من هو ارجح منه عند تعسر الجمع بین الروایتین .**

(فتح المغیث بشرح الفیة الحدیث، ج1،ص 26،مکتبة دارالمنهاج ۔الریاض ،الطبعة الاولی 1426ھ )

**اعتراض نمبر٦ :** سند کے صحیح ہونے سے متن کا صحیح ہونا لازم نہیں آتا چنانچہ یہ ممکن ہے کہ کسی روایت کی سند صحیح ہو مگر متن میں کوئی علت قادحہ ہو۔

**جواب:** پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ اعتراض تو ہر حدیث پر ہوسکتا ہے چنانچہ جس نے کسی حدیث کا انکار کرنا ہو کہہ دے کہ سند تو ٹھیک ہے مگر سند کے درست ہونے سے متن کا درست ہونا لازم نہیں آتا۔ پھر یہ اعتراض بھی قلت فہم کی وجہ سے ہے اس لئے کہ محدثین میں سے جب کوئی کسی روایت کو نقل کرے اور اس کے متعلق ''صحیح الاسناد'' کہے تو یہ اس کے متنا وسندا صحیح ہونے کی دلیل ہے اور آئمہ نے اثر ابن عباس کو روایت کرتے ہوئے اس پر صحیح کا حکم لگایا اور کوئی علۃ قادحہ بیان نہیں کی امام بیہقی نے اگرچہ شاذ کہا مگر وہ اثر کی صحت کیلئے قادح نہیں جیسا کہ بیان ہو چکا۔ نقل کردہ اصول پر دلائل ملاحظہ ہو:

**غَیۡرَ أَنَّ الۡمُصنِّفَ الۡمُعۡتَمَدَ فِیۡهِمۡ اِذَا اقۡتَصَرَ عَلَی قَوۡلِهٖ : اِنَّهٗ صَحِیۡحُ الۡاِسۡنَادِ وَ لَمۡ یَذۡکُرۡ لَهٗ عِلَّةً لَمۡ یَقۡدَحۡ فِیۡهِ فَالظَّاهِرُ مِنۡهُ الۡحُکۡمُ بِأَنَّهٗ صَحِیۡح'' فِیۡ نَفۡسِهٖ لِأَنَّ عَدۡمِ الۡعِلَّةِ وَالۡقَادِحِ هُوَ الۡأَصۡلُ .**

(الرفع والتکمیل،ص 83، 84،المرصد الرابع، مکتبة ابن تیمیة،مقدمة ابن صلاح ،ص 43۔فتح المغیث، ج1،ص 88،المکتبة السلفیة)

**و قال العراقی:و کذالک ان اقتصر علی قوله حسن الاسناد و لم یعقبه بضعف فهو ایضا محکوم له بالحسن۔**

(شرح التبصرۃ والتذکرۃ، ص 56)

**اعتراض نمبر ۷:** ابن کثیر نے البدایۃ والنہایۃ میں اس کو اسرائیلیات میں شمار کیا ہے۔

**جواب:** اللہ پاک ان پر اپنی رحمت کرے ان کا یہ قول بلا دلیل ہے۔ اصول یہ ہے کہ جب صحابی کا قول قیاس کے موافق نہ ہو تو وہ نبی کریم ﷺ کی حدیث پر محمول کیا جائے گا۔ یعنی صحابی کا قول جب مدرک بالقیاس نہ ہو تو مسند حدیث پر محمول کیا جائے گا۔

ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**فِیْہِ أَنَّ أَبَا ھُرَیْرَۃَ لَمْ یَکُنْ یَأْخُذُ مِنْ أَھْلِ الْکِتَابِ وَ أَنَّ الصَّحَابِیَّ الَّذِیْ یَکُوْنُ کَذَالِکَ اِذَا أَخْبَرَ بِمَا لَا مَجَالَ لِلرَّأْیِ فِیْہِ یَکُوْنُ لِلْحَدِیْثِ حُکْمُ الرَّفْعِ**

(فتح الباری، ج6، ص 353، دار المعرفۃ۔ بیروت)

حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ نے یہ حدیث اہل کتاب سے نہیں لی اور جو صحابی ایسا ہو اور اس کی حدیث میں رائے کا احتمال بھی نہ ہو تو وہ مرفوع کے حکم میں ہے

قریب قریب یہی بات (فتح المغیث، ج1، ص128، شرح التبصرۃ، ج1، ص71) پر بھی موجود ہے۔

اور حضرت ابن عباسؓ اہل کتاب سے لینے کے سخت مخالف تھے چنانچہ خود فرماتے ہیں:

**یامعشر المسلمین کیف تسالون اھل الکتاب عن شیء و کتابکم الذی انزل اللہ علی حبیبکم احدث اخبار باللہ محضا لم یشب و قد حدثکم اللہ ان اھل الکتاب قد بدلوا من کتب اللہ و غیروا فکتبوا بایدھیم الکتب قالوا ھو من عند اللہ لیشتروا بہ ثمنا قلیلا**

(بخاری)

اے مسلمانو! تم اہل کتاب سے کسی چیز کے بارے میں کیسے پوچھ سکتے ہو جبکہ تمہارے پاس تو ایسی کتاب موجود ہے جس کو اللہ نے تمہارے حبیب پاک ﷺ پر اتارا جو صرف اللہ تعالی کی باتیں بیان کرتا ہے جس میں کسی قسم کا شک نہیں کیا جا سکتا اور ہاں اللہ تعالی نے تمہیں یہ بات بھی بتلا دی کہ اہل کتاب نے اپنی کتابوں کو تبدیل کر دیا تھا۔ الخ

اور اثر مذکور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ ہی سے مروی ہے اور مدرک بالقیاس بھی

نہیں لہذا یہ حکما مرفوع ہے اور کسی قول بلا دلیل کی بنیاد پر اس صحیح ترین روایت کو رد نہیں کیا جا سکتا۔

الحمد للہ راقم الحروف نے انتہائی مختصر انداز میں اس اثر پر ہونے والے اعتراضات کے جوابات دے دئے ہیں اگر کوئی اور اعتراض ہو تو وہ بھی پیش کر دیا جائے انشاء اللہ۔ یار زندہ صحبت باقی

نوٹ: یہ تمام اعتراضات ''سہ ماہی سواد اعظم دہلی، ص ۱۱ تا ۱۵، ج ۲ ش ۳'' سے لئے گئے ہیں۔

## اثر ابن عباس کی تصحیح کرنے والوں پر رضاخانی فتوے

ماقبل میں تفصیل سے گزر چکا کہ کتنے بڑے بڑے آئمہ نے اس روایت کی تصحیح کی پھر جنہوں نے اس کو روایت کیا ظاہر وہ بھی اس کی تصحیح پر متفق ہیں مگر دوسری طرف رضاخانی فتوے ملاحظہ ہوں:

(۱) تبسیم شاہ بخاری آف اٹک لکھتے ہیں:

''اس اثر کو صحیح ماننے سے جہاں حضور اکرم ﷺ کی مثل اور نظیر ہونے کا عقیدہ پیدا ہوتا ہے وہیں ختم نبوت کے اجماعی عقیدے پر بھی زد پڑتی ہے''۔

(ختم نبوت اور تحذیر الناس، ص 41)

بریلوی ضیغم اہلسنت حسن علی رضوی صاحب لکھتے ہیں:

''ان (مولوی نقی علی خان والد احمد رضاخان بریلوی۔ از ناقل) کی رائے میں اثر ابن عباس کی صحت قبول کرنے کے بعد مولانا محمد احسن منکر خاتم النبیین ٹھرتے تھے''۔

(محاسبہ دیوبندیت، ج2، ص451، تنظیم اہلسنت کراچی)

غلام نصیر الدین سیالوی ابن اشرف سیالوی صاحب لکھتے ہیں:

''اگر نانوتوی صاحب ختم زمانی کے قائل تھے تو وہ اثر ابن عباس کی تصحیح وتقویت کیوں کر رہے ہیں''۔ (عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، ج1، ص192)

خلاصہ کلام یہ کہ معاذ اللہ ماقبل میں ذکر کردہ یہ تمام آئمہ ختم نبوت کے منکر تھے تو الزام صرف امام نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ پر کیوں؟۔

# اثر ابن عباسؓ پر اعتراضات کا جائزہ

## (حصہ دوم)

راقم الحروف نے ایک رضاخانی مولوی کی کتاب کا جواب ''دفاع اہل السنۃ والجماعۃ'' کے نام سے لکھا ہے جو الحمدللہ دارالعلوم دیوبند کے اکابر کی تقریظات سے مزین ہے اس کتاب میں تحذیر الناس پر ہونے والے اعتراضات کے جوابات دیتے ہوئے راقم نے ایک مقالہ اثر ابن عباس کی تحقیق پر بھی قلم بند کیا جو بعد میں بھائی نعمانی امین زید مجدہ کے توسط سے ماہنامہ دارالعلوم دیوبند وقف کے رسالہ ''ندائے دارالعلوم دیوبند اکتوبر 2015'' کے شمارے میں پوری آب و تاب کے ساتھ شائع ہوا۔ مارچ 2017 میں کچھ بریلوی حضرات نے پیغام بھیجا کہ آپ کے مضمون کا جواب ہماری طرف سے دیا گیا ایک صاحب نے تو باقاعدہ کہا کہ ہم نے جواب بھیجا ہے آپ کو ملا؟ پھر کچھ دنوں بعد حیدرآباد کے ایک ساتھی نے فون کر کے کہا کہ یہاں کچھ رضاخانی آپ کے مضمون کا جواب لئے پھر رہے ہیں جس پر بندے نے کہا کہ بھیج دیں مگر وہ بھی نہیں ملا، جس پر خود نیٹ کے ذریعہ اس مضمون کو سرچ کروایا تو کسی ڈاکٹر (خواہ مخواہ نام لکھ کر ان کو شہرت دینا نہیں چاہ رہے) چشتی نامی بریلوی نے البرہان نامی رسالہ میں لایعنی اعتراضات کر کے اس بات کا ثبوت ایک دفعہ پھر دیا کہ اعلی حضرت جاہلوں کے پیشوا تھے (تحریک ترک موالات، ص5) بندے کو حیرت ہوئی کہ آخر کس بنیاد پر اس خانہ پری کو بندے کے مضمون کا جواب سمجھا جا رہا ہے؟ اور وہ بھی ایسا مدلل کہ خوشی سے پھولے نہیں سما رہے۔ راقم نے اس کا جواب چند دنوں میں لکھ کر دارالعلوم دیوبند اشاعت کیلئے بھیج دیا اس کے بعد خود چشتی صاحب سے رابطے کا فیصلہ کیا، فون پر موصوف نے جن علمی جہالتوں اور جواب ندارد کی صورت میں جس خانگی تہذیب کا مظاہر کیا وہ نیٹ پر تین حصوں میں موجود ہے۔ بہرحال اسی گفتگو میں جان چھڑاتے ہوئے موصوف نے کہا کہ میں تمہارے جواب میں کتاب لکھ چکا ہوں میں فون پر کوئی بات نہیں کروں گا تم بس تحریری صورت میں جواب دو میں تحریر کا جواب دوں گا اور وہ کتاب حیدرآباد سے شائع ہوئی میرے مضمون کو سامنے نہ رکھیں بلکہ اب اس

کتاب کو سامنے رکھ کر جواب دیں چنانچہ بھائی عمران سے کتاب منگوائی گئی اور مطالعہ کرنے پر اس میں بھی سوائے جہالتوں، اصولِ حدیث سے مصنف کی ناواقفی، دشنام بازی والزام تراشی وغیرہ کے سوا کچھ نہ ملا۔ بہرحال اہل بدعت کی اس خوش فہمی کہ شائد ہمارا یہ مضمون ایسا لاجواب ہے کہ کسی دیوبندی سے اس کا جواب بن نہ پڑے گا کو ختم کرنے کیلئے بندہ ڈاکٹر صاحب کے مضمون کا مختصرا جواب سپرد قلم کر رہا ہے۔ مضمون میں ''**اعتراض**'' سے مراد ڈاکٹر صاحب ہوں گے جن کے اعتراض کا خلاصہ بیان کیا جائے گا (اگر اس بیان میں کوئی غلطی ہوئی تو ڈاکٹر صاحب تنبیہ کا حق رکھتے ہیں) اور ''**جواب**'' سے راقم اپنی معروضات پیش کرے گا۔ فاقول بتوفیق اللہ۔

**اعتراض:** مضمون نگار نے لکھا کہ امام حاکم رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث سند کے اعتبار سے صحیح ہے اور امام ذہبی نے بھی تلخیص میں اس کو صحیح کہا۔ امام حاکم کی تصحیح کے متعلق مولانا سرفراز خان صفدر صاحب نے لکھا ہے کہ موضوع اور جعلی حدیثوں تک کی تصحیح کر جاتے ہیں۔۔۔اور پھر آگے موصوف نے امام اہلسنت کے حوالے سے علماء کے اقوال نقل کئے کہ حاکم کی تصحیح کا اعتبار نہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔ (المقباس، ص7,8)

**جواب:** مجھے سمجھ نہیں آتی کہ موصوف تجاہل عارفانہ سے کام لے رہے ہیں یا جان بوجھ کر اپنی عوام کو مغالطے میں ڈال رہے ہیں اس لئے کہ بندہ خود امام حاکم کی تصحیح کے حوالے سے یہ اعتراض اور جواب نقل کر چکا تھا کہ:

اعتراض نمبر ا: اس حدیث کی تصحیح امام حاکم نے کی ہے اور حاکم حدیث کی تصحیح میں متساہل ہیں اس لئے اس کی تصحیح کا اعتبار نہیں۔

جواب: درست کہا مگر روایت کی تصحیح میں صرف امام حاکم متفرد نہیں بلکہ امام بیہقی وامام ذہبی نے بھی ان کی موافقت کی ہے اور آپ نے یہ بھی پڑھا ہوگا کہ جب حاکم کی تصحیح پر ذہبی موافقت کرے تو روایت قابل قبول ہوگی۔

(ندائے دارالعلوم دیوبند، ص22 ذوالحجہ 1436ھ)

اس کے بعد امام حاکم کے حوالے سے اس لمبی چوڑی بحث کا کیا فائدہ؟ جب بندہ خود تسلیم

کررہا ہے کہ امام حاکم تصحیح میں تساہل سے کام لیتے ہیں اس لئے بندہ نے صرف ان کی تصحیح پر اعتماد نہیں کیا بلکہ امام ذہبی کی رائے کو بھی ساتھ میں پیش کر دیا جیسا کہ قدیم سے علماء کا طریق ہے کہ مستدرک کے ساتھ ذہبی کی تصحیح پر اعتماد کرتے ہیں الا یہ کہ کوئی قرینہ صارفہ موجود ہو۔امام اہلسنت مولانا سرفراز خان صفدر صاحبؒ کے حوالے سے جو امام حاکم کے متعلق ائمہ کے اقوال نقل کئے ہیں تو اس کی وضاحت خود ان کے فرزند حضرت مولانا عبد القدوس قارن صاحب مدظلہ العالی نے ان الفاظ میں کی:

> ’’مولف موصوف نے مولانا صفدر صاحب کی عبارت کا ادھورا مفہوم بیان کیا ہے اس لئے کہ جہاں امام حاکم کی تصحیح پر اعتراض کیا گیا ہے وہ اس صورت میں ہے جب کہ وہ تصحیح میں اکیلے ہوں اور جب ان کے ساتھ کوئی اور بھی تصحیح کرے تو ان کی تصحیح کا اعتبار ہوتا ہے مولف موصوف نے خود یہ عبارت نقل کی ہے کہ ائمہ فن میں سے دوسروں کی شہادت کے بغیر امام حاکم کی تصحیح کوئی حیثیت نہیں رکھتی اس عبارت کو نقل کرنے کے باوجود ان کا اعتراض حیرانگی کا باعث ہے اس لئے کہ امام حاکم کی تصحیح کا اعتبار نہ کرنا اس صورت میں ہے کہ جب وہ اکیلے ہوں‘‘۔

(اظہار الغرور فی آئینہ تسکین الصدور، ص102)

> ’’حضرات محدثین کرام کے قواعد کے مطابق احسن الکلام میں جو کہا گیا ہے وہ بھی درست ہے اور تسکین الصدور میں جو کہا گیا ہے وہ بھی درست ہے اس لئے کہ امام حاکم اکیلے کی تصحیح کا اعتبار خود غیر مقلدین بھی نہیں کرتے اور غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں ان کے خلاف لکھا گیا کہ مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں کہ حاکم کی تصحیح میں کلام ہے اور دوسرے مقام میں لکھتے ہیں کہ امام حاکم کا تساہل علماء فن کے نزدیک معروف و مشہور ہے اور مولف خیر الکلام حافظ گوندلوی صاحب لکھتے ہیں کہ اسی طرح امام حاکم کی تصحیح بھی قابل تنقید ہے۔اور نواب صدیق حسن خان لکھتے ہیں کہ حاکم کی تصحیح علماء حدیث کے ہاں ائمہ فن میں سے کسی دوسرے

کی شہادت کے بغیر کچھ حیثیت نہیں رکھتی۔(احسن الکلام ج 2 ص 116) نواب صدیق حسن خانؒ کی عبارت میں وضاحت ہے کہ امام حاکم کے ساتھ جب ائمہ فن میں سے کوئی اور بھی ہو تو اس کی تصحیح کا اعتبار ہے اسی لئے حضرات محدثین کرام امام حاکم اکیلے کی تصحیح کا اعتبار نہیں کرتے اور اکیلے امام ذہبی کی رائے سے بھی اختلاف کرتے ہیں مگر جب امام حاکم اور علامہ ذہبی دونوں اکھٹے کسی روایت کی تصحیح کریں تو اس کا اعتبار ہوتا ہے۔حضرت مولانا صفدر صاحب دام مجدہم نے احسن الکلام میں امام حاکم کی انفرادی تصحیح اور علامہ ذہبی کی انفرادی تصحیح کو رد کیا ہے جبکہ تسکین الصدور میں دونوں کی مجموعی تصحیح کو نقل کیا ہے اس لئے موصوف کا ان میں سے ہر ایک کی انفرادی تصحیح پر قیاس کر کے اعتراض کرنا قیاس مع الفارق ہے اور حضرات محدثین کرام کے قواعد سے بے خبری کی دلیل ہے ''۔(اظہار الغرور،ص 149)

## خان صاحب بریلی امام حاکم کی تصحیح پر اعتماد کرتے ہیں

کاش کہ موصوف کو اپنے گھر کی بھی کچھ خبر ہوتی ڈاکٹر صاحب کے اعلی حضرت نے امام حاکم کی مستدرک سے کئی احادیث کو لیا اور فقط امام حاکم کی تصحیح پر اعتماد کیا چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

(۱) ایک روایت کے متعلق لکھتے ہیں:''حاکم نے مستدرک میں روایت کر کے صحیح کہا ''۔(فتاوی رضویہ، ج 7 ص 86 رضاء فاونڈیشن)

(۲) ''حاکم نے مستدرک میں اسے صحیح کہا ہے اور ذہبی نے کہا اس کی سند صالح ہے ''۔(فتاوی رضویہ ج 23،ص 233,234)

(۳) ''حاکم نے مستدرک میں تخریج کر کے فرمایا کہ صحیح بشرط شیخین ہے اور ذہبی نے اسے مقرر رکھا''۔(فتاوی رضویہ، ج 28،ص 449)

(۴) ''حاکم نے مستدرک میں روایت کیا اور فرمایا یہ حدیث صحیح الاسناد ہے''۔ (فتاوی رضویہ، ج 28،ص 475)

(۵) ''اور حاکم نے مستدرک میں اسے روایت کیا اور اس کی تصحیح کی''۔
(فتاوی رضویہ، ج30، ص389)
(۶) اسی طرح عقیدہ کے موضوع پر لکھی جانے والی کتاب میں حاکم کی تصحیح پر اعتماد کرتے ہوئے لکھتے ہیں:
''الحاکم و صححہ عن عوف بن مالک''۔(الامن والعلی، ص131)
میرے پیش نظر اس وقت صرف فتاوی رضویہ میں 46 سے زائد مقامات ہیں جہاں ڈاکٹر صاحب کے فاضل بریلی نے امام حاکم کی مستدرک سے روایت کو لیا ہے اور ان کی تصحیح پر بھی اعتماد کیا تو آخر کیا وجہ ہے کہ حاکم کی تصحیح ہمارے لئے تو معتبر نہیں لیکن آپ کے گھر میں آنکھیں بند کر کے اس پر اعتماد کر لیا جاتا ہے یہ لینے کے پاٹ الگ الگ کیوں؟

## امام حاکم کی تصحیح کے متعلق ڈاکٹر صاحب کی دورنگی

ہم نے جو روایت پیش کی اس کی تصحیح حاکم و ذہبی دونوں نے کی، مگر ڈاکٹر صاحب اس کو ماننے کو تیار نہیں اب آیئے ذرا ان کی دورنگی بھی ملاحظہ فرمائیں ڈاکٹر صاحب کے اعلی حضرت فاضل بریلوی نے ایک کتاب ''الامن والعلی'' لکھی جس کی تخریج ڈاکٹر صاحب نے کی اس میں فاضل بریلوی امام حاکم کے حوالے سے ایک روایت پیش کرتے ہیں: ''اھل بیتی امان لامتی فاذا ذھب اھل بیتی اتاھم مایوعدون''۔
(الامن والعلی، ص61، اکبر بک سیلز لاہور)
ڈاکٹر صاحب نے اس کی تخریج یوں کی:
''اخرجہ الحاکم فی المستدرک ۲/۴۸۶/۳۶۷۶''(الامن والعلی ص104، مونال پبلی کیشنز راولپنڈی)
حالانکہ اسی کے متعلق علامہ ذہبی تلخیص میں لکھتے ہیں: ''اظنہ موضوعا و عبید متروک والآفۃ منہ''(المستدرک، ج2 ص486، دار الکتب العلمیہ بیروت)
اسی طرح حضرت انسؓ کی ایک روایت مولانا احمد رضا خان نے پیش کی ڈاکٹر صاحب نے

اس کی تخریج یوں کی: والحاکم فی المستدرک ۱ /۵۴۳ و فی نسخۃ ۱/۷۲۷ (۱۹۹۱) (الامن والعلی ،ص280) راقم کے پاس یہی دوسرا نسخہ ہے اس پر علامہ ذہبی کی تلخیص ہے جس میں اس روایت میں ہیثم بن جماز البکاء پر جرح ان الفاظ میں موجود ہے: ''الھیثم ترکوہ''۔ (المستدرک، ج1،ص 727) لیکن چونکہ معاملہ اپنا ہے اس لئے سب کچھ جائز ہے۔

افسوس کا مقام ہے کہ جس روایت کے موضوع ہونے اور جس راوی کے متروک ہونے کو علامہ ذہبی نقل کریں وہ روایت تو بلا جھجک عقائد میں معتبر اور دیانت وانصاف کا خون کرتے ہوئے علامہ ذہبی کی رائے کو چھپا لیا جائے اور جس کو حاکم و ذہبی دونوں صحیح کہہ دیں اسے ماننے سے انکار کر دیا جائے یہ کہاں کے اصولِ حدیث ہیں؟

## امام حاکمؒ کی تصحیح کے متعلق ایک اہم وضاحت

اس تفصیل کے بعد ضرورت تو نہیں کہ ہم اس سلسلے میں کچھ اور عرض کریں لیکن شاید ڈاکٹر صاحب ابھی تک اس غلط فہمی میں ہیں کہ ہم کتب کا مطالعہ نہیں کرتے اس لئے یہاں ایک فائدہ بھی ذکر کردوں ۔راقم کے نزدیک امام حاکم کو تساہل کے حوالے سے حد سے زیادہ بدنام کیا گیا ہے اور علی الاطلاق ان کی تصحیح کو ساقط الاعتبار ٹھرایا گیا ہے لیکن بندہ اس کو تحقیق کی روشنی میں درست نہیں سمجھتا اس لئے کہ اولاً تو امام حاکمؒ نے مستدرک اپنے آخری دور میں لکھی اور انہیں اس پر نظر ثانی کا موقع نہ ملا اور ظاہر ہے کہ بدون نظر ثانی کتب میں اغلاط کا آجانا کوئی اچھنبے کی بات نہیں۔ ثانیاً اسی مستدرک کے متعلق امام ذہبیؒ فرماتے ہیں کہ آدھی کے قریب اس میں علی شرط الشیخین اور کسی ایک کی شرط پر احادیث ہیں باقی اس شرط پر تو نہیں لیکن صحیح اور حسن درجے کی ہیں اور صرف ربع (چوتھائی) حصہ ضعیف یا موضوع احادیث پر مشتمل ہے۔

یہ بات ڈاکٹر صاحب کے امام نواب احمد رضا خان صاحب نے بھی ان الفاظ میں ذکر کی:

''انصاف یہ ہے کہ مستدرک میں اکثر احادیث ان دونوں بزرگوں

(بخاری و مسلم) یا ان میں سے کسی ایک کے شرائط پر ہیں بلکہ ظن غالب یہ ہے کہ تقریباً نصف کتاب اس قبیل سے ہے اور تقریبا اس کا چوتھائی ایسا ہے کہ بظاہر ان کی اسناد صحیح ہیں لیکن ان دونوں (بخاری و مسلم) کی شرائط پر نہیں اور باقی چوتھائی واہیات اور مناکیر بلکہ بعض موضوعات بھی ہیں اس لئے میں نے اس کے خلاصہ جو کہ تلخیص ذہبی سے مشہور ہے اس بارے میں خبردار کیا ہے''۔

(فتاوی رضویہ جدید، ج5ص545)

اور مزید فرماتے ہیں: ''بلاشبہ مستدرک حاکم کی اکثر احادیث اعلی درجہ کی صحاح وحسان ہیں''۔(فتاوی رضویہ جدید، ج5ص545)

علامہ ابن الصلاح حاکمؒ کی تصحیح کے متعلق فرماتے ہیں کہ جن احادیث کی تصحیح امام حاکم نے کی اور کسی اور امام فن کا نقد اس حدیث پر موجود نہیں تو اسکا درجہ کم سے کم حدیث حسن تک ہے۔ جب کہ جمہور جس میں علامہ بدرالدین ابن جماعہ پیش پیش ہیں وہ فرماتے ہیں کہ ابن صلاح کا یہ قول تحکم ہے بلکہ صحیح یہی ہے کہ ان کی حدیث پر اگر کوئی نقد نہ ہو تو اس کو علی حالہ رکھا جائے گا یعنی اگر امام حاکم نے تصحیح کی تو صحیح مانیں گے، حسن کا حکم لگایا تو حسن سمجھا جائے گا اور ضعف کا حکم لگایا تو حدیث کو ضعیف سمجھا جائے اسی کو علماء حدیث نے ''صواب'' لکھا ہے۔ اور علامہ ابن صلاحؒ کے قول کی توجیہ علماء نے یہ لکھی کہ چونکہ ابن صلاح متقدمین کے علاوہ کسی اور کو حدیث پر ''صحیح'' کا حکم لگانے کا روادار نہیں سمجھتے اس لئے انہوں نے امام حاکمؒ کے متعلق بھی یہ کہہ دیا لیکن ظاہر ہے کہ یہ ان کا اپنا ایک نظریہ ہے۔اب اس پر حوالہ جات ملاحظہ فرمائیں۔

**و قد اختلف فی حکم ما انفرد الحاکم بتصحیحه فقال ابن الصلاح الاولی ان نتوسط فی امره فنقول ما حکم بتصحیحه و لم نجد ذلک فیه لغیره من الائمة ان لم یکن من قبیل الحسن یحتج به و یعمل به الا ان تظهر فیه علة توجب ضعفه و یقاربه فی حکمه صحیح ابی حاتم بن حبان البستی و ظاهر هذا الکلام ان ما انفرد بتصحیحه و لم یکن لغیره فیه حکم**

ان يـجـعل دائرا بين الصحيح والحسن احتياطا و قد ظن بعضهم ان كلامه دل على انه يحكم عليه بالحسن فقط فنسب اليه التحكم فى هذا الحكم . و قـال كثيـر مـن الـمـحـدثيـن ان مـا انـفـرد الحاكم بتصحيحه يبحث عنه ويـحـكـم عـنـه و يـحـكـم عـليـه بما يقتضى به حاله من الصحة والحسن والـضـعف . والـذى حـمـل ابن الصلاح على ما قال هو ما ذهب اليه من ان امر التصحيح قد انقطع و لم يبق له اهل والصحيح انه لم ينقطع و انه سائغ لمن كملت عنده ادواته و كان قادرا عليه ".

( توجيه النظر الى اصول الاثر ، ج1ص344)

و قـال السـخـاوى :(والـحـق) كـمـا ارشد اليه البدر بن جماعه ( ان) يتتبع الـكـتـاب و يـكـشف عـن احاديثه ( و يحكم )بسكون الميم لغة اى تقتضى على كل منهما (بما يليق )به من الصحة والحسن والضعف

(فتح المغيث ، ج1ص36)

و قـال الـعـراقـى:و قـد تـعـقـبـه بـعض من اختصر كلامه وهو مولانا قاضى الـقـضـاة بدر الدين بن جماعة فقال انه يتتبع و يحكم عليه بما يليق بحاله من الحسن والصحة والضعف و هذا هو الصواب

(التنقيد الايضاح ص30)

و قـال الـزكشـى :ومـا ذكـره مـن الـحكم بالحسن عند التفرد مردود بل الـصـواب ان مـاانـفـرد بتـصـحـيـحه فيتبع بالكشف عنه و يحكم عليه بما يـقـتـضـى حـالـه من الصحة اوالحسن اوالضعف على ذالک عمل الائمة الـمـتـاخـريـن و نـمـا الجاء ابن الصلاح الى ذالک اعتقاده انه ليس لاحد التصحيح فى هذه الاعصار

(النكت على مقدمة ابن الصلاح ، ج1،ص223)

قـال الـذهبـى و هـذا اسـراف و غـلـو الـمـالينى والا ففيه جملة وافرة على شـرطهـمـا و جـمـلة كثيـرة على شرط احدهما لعل مجموع ذالک نحو

**نصف الکتاب و فیه نحو الربع مما صح سنده و فیه بعض الشیء او له علة وما بقی وهو نحو الربع فهو مناکیر او واهیات لا تصح و فی بعض ذالک موضوعات**

(تدریب الراوی ، ج1،ص105،توجیه النظر ج1،ص340)

**و قال ایضا:وانما وقع للحاکم التساهل لانه سو د الکتاب لینقحه فاعجلته المنیة** (تدریب الراوی ، ج1،ص105)

**خلاصہ کلام**: یہ نکلا کہ اگر حاکم کی تصحیح پر کوئی نقد نہ ہوتو ان کی تصحیح معتبر سمجھی جائے گی خود علماء نے حاکم کے تساہل کوتسلیم کرنے کے باوجودان کی مستدرک سے کئی مقامات پراحادیث کولیا اوران کی تصحیح کا اعتبار کیا میں صرف ایک مثال دیتا چلوں امام زیلعیؒ نے نصب الرایہ میں تفصیل کے ساتھ امام حاکم کے تساہل کو بیان کیا لیکن آپ نصب الرایہ کا مطالعہ کرلیں جگہ جگہ آپ کوامام حاکم کی مستدرک اوران کی تصحیح پر اعتماد مل جائے گا علماء کا یہ طرز اس بات کا اظہار ہے کہ امام حاکم کی تصحیح پر اگرکوئی نقد مستند نہ ہوتو ان کی تصحیح معتبر ہے۔اب ہم ڈاکٹر صاحب کودعوت دیتے ہیں کہ امام حاکم کی مستدرک سے جن دوسندوں کے ساتھ ہم نے اثر ابن عباسؓ کو بیان کیااس پرکوئی اعتراض کر کے دکھاؤ **فهل من مبارز**۔نیز یہاں ایک اور سوال بھی کرتا چلوں کہ تساہل کاالزام توامام ترمذیؒ وابن حبانؒ پربھی لگا ہے تو کیا اب ان کی کتب ورِوایت کردہ احادیث کوبھی یک جنبش قلم ساقط الاعتبار کہا جائے گا یاان کیلئے کوئی اور اصول ہے؟

**اعتــراض** : ذہبی کی تلخیص میں تصحیح کا بھی کوئی فائدہ نہیں کیونکہ کئی مقامات پرذہبی نے حاکم کی روایت کی تصحیح کی مگراپنی دوسری کتابوں میں راوی پرجرح کی یا حدیث کاحکم کچھ اور بیان کیا۔(المقباس،ص8تا13)

**جــواب**: قارئین کرام!غورفرمائیں کہ مسلکی تعصب میں کس طرح غیر مقلدین کی طرح آئمہ کے اقوال اورتحقیقات کو یک جنبش قلم ساقط اعتبار کیا جارہاہے ہم نے کب کہا کہ کسی محدث سے کوئی غلطی نہیں ہوسکتی اور جرح وتعدیل میں کسی ایک محدث کا قول پتھر کی لکیر

ہے؟ یہ تو آپ کا مسلک ہے کہ اپنے امام کو نکتہ برابر خطا سے بھی مبرا و معصوم مانتے ہیں۔ بالفرض آئمہ جرح و تعدیل میں کسی امام سے کسی کے متعلق مختلف اقوال مل جائیں تو اس سے یہ کہاں ثابت ہوا کہ اب سرے سے اس کی رائے ہی کا کوئی اعتبار نہیں؟ اور پھر کیا محدث عصر صاحب کو علم نہیں کہ جرح اور توثیق ایک ساتھ جمع ہو سکتی ہیں؟ خود ڈاکٹر صاحب سے ہم مطالبہ کرتے ہیں کہ آئمہ فن رجال میں آپ کسی امام کا نام بتائیں جس کی ہر قسم کی جرح یا تعدیل پر آپ کو مکمل اعتماد ہے اور محض اسی کی ذات کو آپ اس باب میں حجت مانتے ہیں تو کیا اب ہم ان سب کو ماننے سے انکار کر دیں کہ نہیں چونکہ فلاں جگہ غلطی ہوئی تھی کیونکہ فلاں جگہ ایک قول تھا یہاں دوسرا اب اس کے کسی قول کا اعتبار نہیں۔

امام ذہبیؒ کے بارے میں ملا علی قاریؒ و سیوطیؒ یوں رطب اللسان ہے:

''**(قال الذهبى وهو)اى الذهبى (من اهل الاسقراء التام )اى التتبع الكامل ( فى نقد الرجال ) اى خصوصا**(شرح نخبة الفكر للقارى)

یعنی امام ذہبی کو رجال کے پرکھنے میں استقراء تام ( ملکہ کاملہ ) حاصل تھا۔ لیکن موصوف کہتے ہیں نہیں ان کا کیا اعتبار ہے؟۔ جس کے بارے میں ابن حجرؒ جیسا آدمی کہتا ہے کہ میں نے زم زم کا پانی اس لئے پیا تا کہ میں امام ذہبیؒ کے مقام تک پہنچ جاؤں جس کا لقب ہی محدث، خاتمۃ الحفاظ ہے۔ جس کے بارے میں آپ کے مسلک کا شیخ الحدیث مولانا صدیق ہزاروی لکھتا ہے:

> ''امام الوجود حفظا، شیخ الجرح والتعدیل اور رجل الرجال فی کل سبیل'' کے القاب سے ملقب ہوئے''۔

( کتاب الکبائر، ص 14، فرید بک سٹال لاہور )

اللہ کے بندے حاکم کی مستدرک پر ذہبی کی تصحیح پر شروع سے علماء اعتماد کرتے ہوئے چلے آ رہے ہیں الا یہ کہ اس کی تصحیح کے خلاف کوئی نقد مستند موجود ہے۔ علماء دیوبند کے بغض و تعصب نے آپ کو اتنا اندھا کر دیا کہ آپ مسلمہ اصول بھی تسلیم کرنے کو تیار نہیں۔ حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ لکھتے ہیں:

''اس وجہ سے علماء حدیث نے بیان کر دیا ہے کہ حاکم کی مستدرک پر تلخیص ذہبی کے دیکھے بغیر اعتماد نہ کرنا چاہئے''۔

(بستان المحد ثین، ص72)

نواب احمد رضا خان صاحب شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''ولہذا علمائے حدیث قرار دادہ اند کہ بر مستدرک حاکم اعتماد نباید کرد مگر از دیدن تلخیص ذہبی ......اسی لئے محدثین نے یہ ضابطہ مقرر کر دیا ہے کہ مستدرک حاکم پر ذہبی کی تلخیص دیکھنے کے بعد اعتماد کیا جائے گا''۔

(فتاوی رضویہ، ج5،ص546)

محدث کبیر شیخ ظفر احمد عثمانیؒ فرماتے ہیں کہ مستدرک پر ذہبی کی تصحیح نے ہمیں تحقیق سے مستغنی کر دیا پس جس کو وہ صحیح کہہ دیں صحیح ہوگی اور جس پر سکوت کریں تو کم سے کم حسن درجے کی ہوگی اور میں نے علامہ عزیزی کا یہ طرز دیکھا کہ وہ جامع صغیر کی شرح میں کئی جگہ مستدرک پر ذہبی کی تصحیح کا اعتماد کرتے ہیں۔

( قواعد فی علوم الحدیث ،ص71)

اور یہ صرف علامہ عزیزی ہی کا نہیں دیگر بھی کئی علماء کا طرز ہے علامہ طاہر پٹنی نے کئی جگہ اپنی موضوعات میں ذہبی کی تقریر پر اعتماد کیا مثلا میت کے غسل وکفن کی فضیلت کے متعلق ایک روایت پر اپنی رائے یوں دیتے ہیں:''**قلت صححه الحاکم علی شرط المسلم و اقره الذهبی**''۔(تذکرۃ الموضوعات ،ص219)

امام زیلعیؒ کا بھی یہی طرز ہے مثلا ایک حوالہ ملاحظہ ہو:

''**و قال صحیح الاسناد ولم یخرجاه انتهی و اقره الذهبی علیه**''۔

(نصب الرایہ ،ج4ص385 کتاب الاکراہ)

## علامہ سیوطیؒ متوفی 911ھ کا ذہبی کی تلخیص پر مکمل اعتماد

علامہ سیوطیؒ جسے فریق مخالف ہمارا مخالف ثابت کرنے پر تلا ہوا ہے وہ واشگاف الفاظ میں ابن حجرؒ کے اس فرمان کہ حاکم نے مستدرک میں تساہل سے کام لیا ہے اس لئے

حدیث کی تصحیح میں ان کی تقلید نہ کرے کا جواب دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ مستدرک حاکم پر ذہبی کی تلخیص نے تو ہمیں تحقیق مزید سے مستغنی کردیا انہوں جس حدیث پر کوئی کلام نہیں کیا اسے برقرار رکھا اور جس پر کوئی کلام تھا تو اس پر حاکم کا تعقب بھی کیا۔اور جوزی کی موضوعات پر چونکہ ایسا کوئی کام نہیں ہوا تھا اس لئے میں نے یہ کتاب لکھی۔

**قال السیوطیؒ :"و قد اعتنی الحافظ ذھبی بالمستدرک فاختصرہ معلقا اسانیدہ و اقرہ علی ما لا کلام فیہ و تعقب ما فیہ الکلام"۔**

(النکت البدیعات علی الموضوعات ،ص 23،دارمکۃ المکرمہ للنشر والتوضیع ،و ص2مطبع محمدی لاھور)

محدث عصر صاحب! جوطرز آپ نے اختیار کیا ذہبی کی رائے کو ساقط کرنے کیلئے اس اصول پر تو امام بخاریؒ کی بخاری کی احادیث کو بھی ساقط الاعتبار قرار دیا جا سکتا ہے مثلاابی بن العباس بن سھل بن سعد الانصاری السعدی کے متعلق ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ امام بخاری نے ان کے بارے میں کہا ہے کہ "**لیس بالقوی**" لیکن اس کے باوجود بھی بخاری میں ان سے روایت لی ہے۔(تھذیب التھذیب ج1ص163) ایک اور راوی ہیں ابو بن صالح بن عائذ الکوفی بخاری ومسلم کا راوی ہے اس کو خود امام بخاری نے ارجاء کی وجہ سے ضعفاء میں شمار کیا مگر اس کے باوجود بخاری میں ان سے روایت لی امام بخاری کے اس رویہ پر خود امام ذہبی بھی انگشت بدنداں ہیں اور فرماتے ہیں:

"**قالہ البخاری و اوردہ فی الضعفاء لارجائہ والعجب من البخاری یغمزہ و قد احتج بہ**"۔ (میزان الاعتدال ،ج1ص289)

اس وقت صرف دومثالیں پیش کی ہیں اب فرمائیں ان کے متعلق کیا حکم صادر فرمائیں گے جو جواب موصوف ان کا دیں وہی جواب ہماری طرف سے قبول فرمالیں۔

**اعتــــراض**: پس واضح ہوگیا کہ امام ذہبیؒ سے مستدرک کی تلخیص میں بعض مقامات پر تساہل ہوا ہے۔(المقباس،ص12)

**جــــواب**: اس سے یہ کہاں ثابت ہوتا ہے کہ ہر جگہ تساہل ہوا ہے اور اب ان کی تصحیح کسی

صورت معتبر نہیں؟

**اعتراض** : مگر اس اثر کے بارے میں امام ذہبیؒ خود اپنی ایک دوسری کتاب میں فرماتے ہیں: اور اس کو عطاء بن سائب نے زیادت کے ساتھ تفصیلا بھی روایت کیا ہے سوائے اس کہ ہم اس پر اصلا اعتقاد نہیں رکھتے اور شریک اور عطاء ان دونوں میں کمزوری ہے مگر یہ نہیں کہ ان کی حدیث کو رد کر دیا جائے اور یہ بات سننے والے کیلئے حیران کن ہے میں نے اس کو دوران گفتگو صرف تعجب کیلئے لکھا ہے اور یہ اس قبیل سے ہے کہ تو سن اور چپ رہ۔ کیوں جناب! امام ذہبی تو اس کو سن کر چپ رہنے کا کہہ رہے ہیں مگر ساجد خان اور مولانا نانوتوی صاحب ہیں کہ ایک نئی تحقیق پیش کرنے کے درپے ہیں جس سے بقول ان کے اپنوں کے قرآن کی بھی مخالفت ہو رہی ہے۔ (المقباس، ص12,13)

**جواب**: راقم الحروف اس کے ''چھ'' جوابات نقل کرے گا ایک تحقیقی و اصولی جبکہ باقی جدلی و الزامی۔ دراصل موصوف ہمیں تو طعنہ دیتے ہیں کہ ہمیں کتب کی خبر نہیں مگر خود نہ معلوم موصوف کس دنیا میں رہتے ہیں؟۔ بات دراصل یہ ہے کہ امام ذہبیؒ نے یہ کتاب اپنے اوائل عمری یعنی 698ھ میں لکھی جس کی وضاحت خود امام ذہبیؒ نے مقدمہ العلو میں کی اور امام کی تاریخ پیدائش 673ھ ہے یعنی صرف 25 سال کی عمر میں اس کتاب کو تالیف کیا اور اس وقت وہ علامہ ابن تیمیہؒ سے بھی کافی متاثر تھے اسی سبب سے یہ کتاب خاص طور پر اللہ تعالی کیلئے جہت علو کے اثبات میں لکھی لیکن جیسے جیسے ان پر علم و حقائق کے دروازے روشن ہوئے وہ اپنی سابقہ بعض آراء سے رجوع کرتے گئے انہی میں سے یہ کتاب بھی ہے جس سے بعد میں خود امام ذہبیؒ نے رجوع کر لیا تھا اور یہ رجوع کتاب کو نقل کرنے والے حضرت ابن ناصر الدین دمشقیؒ متوفی 842ھ نے نقل کیا جو انہوں نے مخطوطے کے غلاف پر پایا تھا اس رجوع کا اصل عکس ''العلو لعلی الغفار مطبوعه دارالامام الرواس بيروت بتحقيق حسن بن علی السقاف'' کے صفحہ 4 پر موجود ہے۔ اسی طرح یہ رجوع نامہ ''عبداللہ بن صالح البراک کی تحقیق سے جو نسخہ شائع ہوا اس کے مقدمہ کے ص148'' پر

بھی موجود ہے۔

ڈاکٹر صاحب کے پاس جو نسخہ ہے وہ مکتبۃ اضواء السلف الریاض'' کا چھپا ہوا ہے جو ابو محمد اشرف بن عبدالمقصود کی تحقیق سے شائع ہوا موصوف چونکہ خود غیر مقلدانہ عقائد کے حامل ہیں اور یہ کتاب ان کے عقیدہ کی موید ہے اس لئے انہوں نے اس رجوع کو نقل نہیں کیا۔

**دوسرا جواب:** اس کتاب میں کافی جگہ تحریفات بھی ہوئی ہیں جیسا کہ دونوں محققین نے اس کو اپنے مقدمۃ التحقیق میں نقل کیا۔اور جس کتاب میں تحریف کا امکان ہو وہ رضا خانی مذہب میں قابل اعتماد نہیں رہتی۔

(حنیف قریشی کتاب گستاخ کون، ص145 تا153 مطبوعہ پنڈی)

**تیسرا جواب:** یہ کتاب امام ذہبیؒ کی ابتدائی دور کی ہے یہ کہاں ضروری ہے کہ جو مسئلہ کسی وقت سمجھ نہ آئے وہ بعد میں بھی سمجھ نہ آیا ہوگا؟۔

**چوتھا جواب:** امام ذہبیؒ کا یہ قول عوام کیلئے ہے کہ وہ اس باب میں دخل نہ دیں عوام کیلئے اس حدیث کے غوامض سمجھنا بہت مشکل ہے جیسا کہ فرقہ رضائیہ نے اپنی کم علمی کی بنیاد پر آسمان سر پر اٹھالیا اسی لئے حضرت حجۃ الاسلامؒ کو توضیح کیلئے قلم اٹھانا پڑا ہمارا بھی عوام کیلئے وہی موقف ہے جو امام ذہبیؒ کا ہے۔

**پانچواں جواب:** اس کتاب میں امام ذہبیؒ نے اللہ تعالی کیلئے جہت علو کو ثابت کیا جیسا کہ کتاب کے نام سے ہی ظاہر ہے کیا ڈاکٹر صاحب ان کے اس موقف سے متفق ہیں جب پوری کتاب سے متفق نہیں تو کتاب کی ایک لائن سے کس اصول پر اتفاق؟

**چھٹا جواب:** ہم نے امام ذہبی کا قول روایت کی تصحیح میں پیش کیا تھا روایت کی درایت میں نہیں۔موصوف نے اپنی کتاب میں امام ذہبی کی تصحیح پر اعتماد کیا ہے اور مضمون میں بھی جگہ جگہ ان کو ''رحمۃ اللہ علیہ'' لکھا مگر یہی امام ذہبی شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کے متعلق لکھتے ہیں:

**''ابن تیمیہ الشیخ الامام العلامۃ المفتی المفسر الخطیب الباری عالم حران''**۔(سیر اعلام النبلاء، ج22ص288)

**''ابن تیمیہ الشیخ الامام العلامۃ الحافظ الناقد الفقیہ المجتہد المفسر**

اتنا سب کچھ کرنے کے بعد بھی کتاب کے صفحات کی تعداد 96 سے اوپر نہیں ہوئی۔

**اعتراض**: اس کے بعد حضرت مفتی رشید احمد لدھیانویؒ کا فتوی نقل کیا۔

المقباس، ص86 تا 89۔

**جواب**: یہ فتوی ہمارے خلاف نہیں کیونکہ حضرت مفتی رشید احمد لدھیانویؒ خود اس اثر کے متعلق لکھ رہے ہیں:

> ''اس کی ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کی طرف نسبت کی صحت میں اختلاف ہے **صحت راجح معلوم ہوتی ہے** اس لئے کہ حاکم کی تصحیح اگرچہ قابل اطمینان نہیں مگر ذہبی کی تصحیح بلا شبہ معتبر ہے اس کی وجہ بندے ہی کی کتاب ارشاد الساری الی صحیح البخاری میں ملاحظہ فرمائیں''۔

(المقباس، ص89)

مزید فرماتے ہیں:

> ''اس کی روایت میں ابوالضحی متفرد ہیں بظاہر یہ امر روایت کی صحت کو مخدوش کررہا ہے کہ ایسے عجب العجائب مضمون کو سوائے ایک شخص کے اور کوئی روایت نہیں کرتا مگر اس کا جواب یہ ہوسکتا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما بخوف فتنہ اسے چھپاتے تھے چنانچہ درمنثور میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے منقول ہے **لو حدثتکم بتفسیرھا لکفرتم و کفرکم بتکذیبکم بھا** خلاصہ یہ ابن عباسؓ کی طرف صحت راجح ہے مگر بحکم مرفوع ہونے میں کلام ہے''۔ (مقباس، ص89)

مفتی رشید احمد لدھیانویؒ نے اس کے مرفوع ہونے میں اختلاف کو ذکر کیا اور خود ہی احسن الفتاوی میں اس کے اسرائیلی ہونے کی نسبت علامہ ابن کثیرؒ کی طرف کی گویا وہ یہاں مرفوع نہ ہونے میں اپنی رائے پیش نہیں کررہے ہیں بلکہ علامہ ابن کثیرؒ کا اختلاف ذکر کررہے ہیں اور ہم نے محدث عصر صاحب ہی کے ممدوح المعلمی کے حوالے سے ماقبل میں ذکر کردیا کہ علامہ ابن کثیرؒ کا اس کو اسرائیلی کہنا درست نہیں۔

پھر خود لکھتے ہیں کہ:

''بعض اکابر نے لکھا ہے کہ بقیہ اراضی میں مخلوق کا ہونا ثابت ہے اور لکل قوم ھاد سے ثابت ہوتا ہے کہ ان کی طرف انبیاء علیہم السلام بھی مبعوث ہوئے ہیں نیز یتنزل الامر بینھن سے بھی ثابت ہوا کہ سب زمینوں میں وحی نازل ہوتی ہے اس لئے اثر ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما حقیقت پر مبنی ہے یعنی دوسری زمینوں میں بھی انبیاء علیہم السلام کی بعثت ہوئی ہے آگے دو احتمال ہیں ایک یہ کہ ان کے نام آدم ابراہیم الخ بطور تشبیہ ہوں دوسرا یہ کہ واقعۃ انکے بھی یہی نام ہوں نبی نبیکم سے احتمال اول کو ترجیح معلوم ہوتی ہے''۔(المقباس،ص90)

## ائمہ وعلماء کا اس اثر کی تضعیف کرنا اور اس کا جواب

محدث عصر صاحب موصوف نے لکھا:

(۱) اس اثر کو شاذ وضعیف کہنے والے جن میں سرفہرست امام احمد بن حنبلؒ (المقباس،ص74)

بالکل جھوٹ۔

(۲) علامہ سخاویؒ نے امام بیہقیؒ کا قول ذکر کرنے کے بعد حافظ ابن کثیر کے قول کو بیان کرتے ہوئے لکھا (اس کے بعد ابن کثیرؒ کا قول نقل کیا جس کا جواب ماقبل میں ہو چکا) پس آپ نے تصحیح بیہقی کا رد تو ابن کثیر کے قول سے کر دیا اور اس کے بعد کوئی ایسا جملہ نہیں لکھا جس سے معلوم ہو کہ آپ اس کے صحیح یا حسن ہونے کے قائل ہیں واللہ اعلم (المقباس،ص48)

یہ بھی محدث عصر کی جہالت ہے علامہ سخاویؒ کا صنیع مقاصد حسنہ میں یہ ہے کہ وہ روایت کے متعلق مختلف آئمہ کے اقوال کو ذکر کر دیتے ہیں یہ کہیں نہیں لکھا کہ جس آخر قول کو وہ ذکر کریں وہ ان کا بھی مسلک وموقف ہو پھر ابن کثیرؒ کے اس قول کا رد ہم نے خود انوار الکاشفہ سے نقل کر دیا جسے آپ بھی مستند مانتے ہیں تو اس کو تسلیم کیوں نہیں کرتے؟ بالفرض علامہ سخاوی اس اثر کو صحیح یا حسن نہ مانتے ہوں تب بھی یہ ہمارے لئے قابل احتجاج ہے اس پر

دلیل یہ ہے کہ اسی المقاصد الحسنہ کے اندر نبی کریم ﷺ کے والدین کو دوبارہ زندہ کرنے والی روایت کے متعلق ابن کثیرؒ ہی کا قول پیش کرتے ہیں:

**''و قال ابن کثیر انه حدیث منکر جدا و ان کانت ممکنا بالنظر الی قدرة الله لکن الذی ثبت فی الصحیح یعارضه''۔**

(المقاصد الحسنه ،ص37نوریه رضویه پبلشنگ لاهور)

قارئین کرام! ملاحظہ فرمائیں نبی کریم ﷺ کے والدین کے احیاء کی روایت کے متعلق یہی امام ابن کثیرؒ اس کو شدید قسم کی منکر روایت اور صحیح روایت کے معارض کہہ رہے ہیں لیکن اس کے باوجود جماعت رضاخانی کا اس پر عقیدہ ہے اور اور اس عقیدہ کو نہ ماننے والوں کو کافر و گستاخ کہتے پھرتے ہیں تفصیل: مقالات شیر اہلسنت ،آزر کون ،ابوین مصطفیٰ ﷺ وغیرہ میں ملاحظہ فرماؤ پس اسی اصول کے تحت باوجود بالفرض جرح یہ اثر حیزِ استدلال سے نہیں نکلے گا۔

(۳) امام بیہقی نے اس کو شاذ کہا (المقباس ص74)

یہ شاذ مقبول ہے۔

(۴) حافظ ذہبی نے کہا اس پر ہم اعتقاد نہیں رکھتے (المقباس،ص74)

یہ الفاظ جرح نہیں مزید وضاحت ماقبل میں ہو چکی۔

(۵) سیوطیؒ اور ابن حجر ہیتمیؒ نے اس کو ضعیف لکھا (المقاس،ص48,49)

علامہ سیوطیؒ اور ابن حجر ہیتمی آئمہ جرح و تعدیل نہیں ان کا کسی حدیث کو ضعیف کہہ دینے سے لازم نہیں آتا کہ وہ حدیث ضعیف ہو پھر انہوں نے جس بنیاد پر ضعیف کہا وہ یہ تھا کہ ان کو یہ اثر بظاہر ختم نبوت کے خلاف لگا جس کا جواب مولانا نانوتویؒ نے تحذیر الناس میں دے دیا اور ان کے اس اشکال کو رفع کر دیا۔ نیز محدث عصر صاحب حنفیت کے بڑے چیمپئن بنتے ہیں تو ملا علی قاری حنفیؒ جن کا قول موصوف ہمارے خلاف بڑے طمطراق سے پیش کرتے ہیں وہ علامہ سیوطیؒ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ یہ تو حاطب اللیل تھا۔

**قال الملا علی القاری :وبهذا تبین انه (ای السیوطی) کحاطب اللیل و**

**خاطب ویل**۔(مجموعہ رسائل ملا علی قاری ،ج3،ص133)
اب جواب دیں ملا علی قاریؒ کی اس بات سے آپ اتفاق کرتے ہیں؟
(٦) کورانی حنفی نے اس کو قرآن واجماع کے خلاف کہا (المقباس،ص74)
یہ ان کا اپنا ذاتی موقف ہے دعوی بلا دلیل ہے نیز جس وجہ سے کہا اس کا جواب مولانا نانوتویؒ دے چکے لہذا ان کا اشکال باقی نہ رہا نیز کورانی نے اپنی شرح میں بریلویوں کے خلاف بھی باتیں کی ہیں وہ کس اصول سے آپ کو مسلم نہیں؟
(٧) ابن کثیرؒ اس کو اسرائیلیات میں شمار کرتے ہیں (المقباس،ص 74)
اس کا جواب آپ ہی کے ممدوح سے دیا جا چکا ہے ماقبل میں۔
(٨) ملا علی قاری نے اس کو موضوعات میں ذکر کیا (المقباس،ص74)
تو کیا موضوعات پر لکھی جانے والی کتاب میں ذکر کر دینے سے حدیث موضوع ہو جاتی ہے ؟اسی کتاب میں انگوٹھے چومنے والی روایت، نادعلی اوراحیاء ابوین ﷺ کو بھی ذکر کیا برملا ان سب کو موضوع ماننے کا اعلان کریں۔اس کے بعد موصوف نے صفحہ 75 تا77 تنبیہ الجہال ،قسطاس،فتاوی بے نظیر اپنی ہی کتب سے علماء کی تردید اس اثر کے متعلق نقل کی ہے جو ہمارے لئے معتبر نہیں کیونکہ یہ قاعدہ بریلویوں کو مسلم ہے کہ اپنے گھر کا حوالہ دوسروں پر حجت نہیں۔
(٩) فتاوی رملی میں ابن کثیرؒ کی رائے کو نقل کیا۔
ابن کثیرؒ کی رائے کو اگر نقل کیا تو امام بیہقی سے اس کا صحیح ہونا بھی تو نقل کیا وہ کیوں آپ کو مسلم نہیں؟ نیز یہی علامہ رملی حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد آزر کو سمجھتے ہیں اوران کے چچا ہونے کا رد کرتے ہیں جبکہ آپ کے مفتی حنیف قریشی نے آزر کو ابراہیم علیہ السلام کا والد کہنے کو سمجھتے ہیں کہ اس سے نبی پاک ﷺ کی طہارت نسبی باقی نہیں رہتی (کتاب آزر کون تھا ؟) تو آپ ہی کے اصولوں کے تحت معاذ اللہ گستاخ کی جرح کا کیا اعتبار؟
(١٠) علامہ عبدالرحمٰن بن یحیی المعلمی نے لکھا ہے کہ اس کی سند صحیح نہیں۔
(المقباس،ص50)

اسی معلّمی نے علامہ ابن کثیرؒ کے قول کو بھی تو ''غیر مرضی'' کہا یہ قول آپ کو قبول کیوں نہیں؟ یہ کونسا اصول ہے کہ اپنے مطلب کی بات لے لیتے ہو اور باقی چھوڑ دیتے ہو؟

## علامہ عبدالرحمٰن بن یحیی المعلمی کا تعارف

محدث عصر صاحب جس شخصیت کو: ''علامہ عبد الرحمٰن بن یحیی المعلمی رحمۃ اللہ علیہ (م 1386ھ)'' (المقباس، ص50) کہہ رہے ہیں، یہ وہ شخصیت ہیں جنہوں نے امام اعظم امام ابوحنیفہؒ اور حنفیوں کے خلاف دو جلدوں پر نو سو سے زائد صفحات پر مشتمل کتاب:

''التنکیل بما فی تانیب الکوثری من الاباطیل''

لکھی ہے۔ جس میں کھل کر امام ابوحنیفہؒ اور ان کے شاگردوں پر جرح کو صحیح کہا اور حنفیوں کے کئی اہم مسائل پر جرح نقل کی۔ امام اعظمؒ کی تابعیت کا انکار کیا، ان سے مروی احادیث کا انکار کیا، امام اعظمؒ کے خلاف خطیب بغدادی کی جرح کو صحیح ثابت کرنے کیلئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا۔ حنفیت کے چیمپئن بننے والوں کو شرم نہیں آتی کہ ایسے لوگوں کے قول ہمارے خلاف پیش کرتے ہو؟۔ اس آدمی نے شارح بخاری علامہ عینی حنفیؒ کو متعصب لکھا۔

(التنکیل، ص201)

اس نے لکھا ہے کہ حنفی مذہب قاضیوں سے پھیلا انہوں نے زبردستی حنفیت کو رائج کیا اس وقت کے حکمران ان کے اشاروں پر چلتے اور جو حنفیت کا مخالف ہوتا اسے سخت اذیت دیتے اس طرح حنفیت پھیلی۔ (تنکیل، ص473)

دراصل علامہ کوثری حنفیؒ نے امام اعظمؒ کے دفاع میں ایک کتاب ''تانیب الخطیب'' لکھی جس کا اردو ترجمہ امام اہلسنت مولانا سرفراز خان صفدر صاحبؒ کے فرزند حضرت مولانا عبد القدوس خان قارن صاحب مدظلہ العالی نے ''امام ابوحنیفہؒ کا عادلانہ دفاع'' کے نام سے کیا معلّمی کی یہ تنکیل اسی تانیب کے خلاف ہے اس سے اندازہ لگالیں کہ اس کے دل میں امام صاحب کا کتنا بغض تھا۔ پھر محدث عصر کا یہی ممدوح محدث عصر کے مذہب میں گستاخ و دشمن اسلام (معاذ اللہ) ابن تیمیہؒ کو:

''شیخ الاسلام ابن تیمیہ''

(الانوار الکاشفہ لمافی کتاب اضواء علی السنۃ، ص271,272 مطبوعہ عالم الکتب بیروت)

لکھتا ہے، اسی مطبوعہ کا حوالہ محدث عصر نے بھی دیا۔ کیا یہ اس محدث عصر کو تسلیم ہے؟ مسئلہ یہ ہے کہ محدث عصر صاحب نے بس کہیں سے کتاب یا مصنف کا حوالہ دیکھ لیا یا کسی نے بتا دیا اور بس ٹھک سے کتاب میں نقل کر دیا اور یہ سمجھے کہ ان بڑے بڑے ناموں سے فریق مخالف رعب میں آ جائے گا۔ الحمد للہ بندہ کو اللہ نے کم عمری میں مطالعہ کا ذوق دیا ہوا ہے بندہ نہ تو ان ناموں سے مرعوب ہوتا ہے اور نہ ان کے دھوکے میں آتا ہے۔ محدث عصر سے گزارش ہے کہ آئیندہ کسی کتاب یا عالم کا حوالہ دو تو پہلے اس کتاب کو مکمل اور اس عالم کی تمام کتب خود پڑھ لو اس کے بعد کسی کے خلاف اس کے اقوال کو پیش کرو۔

(۱۱،۱۲،۱۳،۱۴،۱۵) التویجری، شیخ عمر الحاجی، املاح، الہروی نے اس کو ضعیف کہا۔

(المقباس، ص50 تا 52)

چودہویں صدی کے ان متاخرین علماء کے اقوال کا حاکم ذہبی بیہقی رحمۃ اللہ تعالی علیہم اجمعین و دیگر متقدمین علماء کے مقابلے میں کوئی اعتبار نہیں حیرت ہے کہ حاکم وذہبی کی تصحیح کا تو اعتبار نہ ہو اور آج کے ان علماء کی جرح کا اعتبار ہو جائے پھر انہوں نے جس بنیاد پر ضعیف کہا وہ تمام دلائل آپ ماقبل میں نقل کر چکے ہیں جن کا جواب ہم دے چکے ہیں۔

جس شیخ حمود بن عبداللہ بن حمود التویجری (م1413) کا حوالہ دے رہے ہو اس نے جشن محفل میلاد کے خلاف دوسو سے زائد صفحات پر کتاب ''الرد القوی علی الرفاعی والمجھول وبن علوی و بیان اخطائھم فی المولد النبی'' کے نام سے لکھی جس میں میلاد منانے کو بدعت و ناجائز قرآن وحدیث کی مخالفت کہا اور شیخ عبداللہ بن باز کے فتوے کی مکمل تائید کی۔ محفل میلاد کو بدعت کہنے والا تو تمہارے نزدیک گمراہ ہے ایسے گمراہ کا حدیث کے متعلق حکم ہمارے خلاف کس اصول سے پیش کیا جا رہا ہے؟ اب اگر واقعی انصاف ودیانت ہے تو اس کی اس کتاب سے بھی اتفاق کا اعلان کرو۔ یہی شیخ حمود لکھتا

ہے:

''کلام شیخ الاسلام ابی العباس ابن تیمیه و غیره من اکابر العلماء ''۔(الرد القویم علی المجرم الاثیم ،ج1،ص194و345)

اسی طرح یہ آدمی نبی کریم ﷺ کیلئے علم غیب کا انکار کرتا ہے اور اس پر زبردست دلائل دیئے ملاحظہ ہو ( ،ج,1ص327تا329)

محدث عصر نے اس اثر کی تضعیف پر تویجری کا قول:

''الصواعق الشدیدۃ علی اتباع الھیئۃ الجدیدۃ طبع اول1388ھ''

سے پیش کیا۔حالانکہ اسی کتاب میں یہ شخص ابن عربی کوروئے زمین کا سب سے بڑا کافر لکھتا ہے معاذ اللہ اور ابن تیمیہ کو شیخ الاسلام لکھتا ہے:

''وقد ثبت عند المحققین ان بن عربی من اکفر اھل الارض ......و قال شیخ الاسلام ابو العباس ابن تیمیه فیه و فی اشباهه انهم اکفر من الیهود والنصاری و کلام العلماء فی تکفیر ابن عربی کثیرا جدا''۔

(الصواعق الشدیدۃ علی اتباع الھیئۃ الجدیدۃ،ص140،الطبعة الاولی 1388ھ)اور مزید لکھا ہے:

''ولا خیر فی کتاب یشتمل علی تعظیمه و تعظیم اشباهه''۔(ص141)

اور جو محدث عصر صاحب نے محمود بن محمد الملاح کی ''الاحادیث الضعیفه والموضوعه التی حکم علیها الحافظ ابن کثیر فی تفسیره'' کا حوالہ دیا تو اسی کتاب میں نبی کریم ﷺ کے والدین کو احیاء کرنے والی احادیث کو بھی ذکر کیا(ص208،مکتبه العلوم والحکم )اس کو بھی مانو۔پھر محدث عصر کا دجل دیکھیں کہ وہاں امام بیہقی کی تصحیح کے ساتھ اس اثر کو نقل کیا ہے اور اس پر کوئی حکم نہیں لگایا ابن کثیرؒ نے۔

## دھوکا ہی دھوکا

محدث عصر شرم وحیاء انصاف و دیانت کو بالائے طاق رکھتے ہوئے لکھتے ہیں:

''امام ابوحیان محمد بن یوسف اندلسی رحمۃ اللہ علیہ (م745ھ)اس اثر کی واقدی کے طریق سے سند کے بارے میں فرماتے ہیں کہ:و ھذا حدیث لا شک فی وضعہ (البحرالمحیط فی التفسیر ج1 ص205 دارالفکر بیروت )اوراس اثر کے من گھڑت ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔اسی بات کوعلامہ شہاب الدین سید محمود آلوسی بغدادی (م1270ھ)نے اپنی تفسیر روح المعانی14/338 میں نقل کیا''۔(المقباس،ص52)

محدث عصر صاحب کچھ تو شرم کریں خود لکھ رہے ہو کہ واقدی کے طریق سے مروی روایت کو موضوع کہا اور ہم نے جو اثر پیش کیا اس میں کہیں بھی واقدی نہیں ما قبل مضمون میں ہم اس اعتراض اور پھر اس کے جواب کی صراحت خود ہی کر چکے ہیں تو بحر محیط والے کا یہ قول ہمارے خلاف کیسے ہوسکتا ہے؟ یہ تو ایسا ہی ہے

مارو گھٹنا پھوٹے آنکھ

کہاں کی مٹی کہاں کا روڑا

بھان متی نے یوں کنبہ جوڑا

اور پھر علامہ آلوسیؒ کی عبارت میں بھی بدترین دجل کیا ان کی پوری عبارت آپ کے شیخ الحدیث نے یوں نقل کی ہے:

''علامہ شہاب الدین سید محمود آلوسیؒ متوفی 1270ھ لکھتے ہیں:
''علامہ ابوالحیان اندلسیؒ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کے اس اثر کو موضوع قرار دیا لیکن میں کہتا ہوں اس اثر کے صحیح ہونے میں کوئی عقلی وشرعی مانع نہیں ہے''۔

(تبیان القرآن ج12،ص94)

قارئین کرام ملاحظہ فرمائیں کتنا بڑا دھوکا و دجل کیا علامہ آلوسی حنفیؒ ابوالحیان کے اس قول کی تردید کررہے ہیں مگر یہ شخص تعصب میں اندھا ہوکر اس تردید کو چھپا دیتا ہے اور دھوکے کا طعنہ ہمیں دیتا ہے کہ ہم نے ''شاذ'' کے لفظ کو نقل نہیں کیا۔

علامہ آلوسیؒ کی اصل عبارت یہ ہے:

**"ذکر ابو الحیان فی البحر نحوہ عن الخبر وقال ھذا حدیث لاشک فی وضعہ وھو من روایۃ الواقدی الکذاب و اقول لا مانع عقلا و شرعا من صحتہ".** (روح المعانی ،ج28،ص143احیاء التراث الاسلامی لبنان)

## واقدی کی توثیق فاضل بریلوی سے

پھر موصوف اس اثر کو بحر محیط والے کے حوالے سے موضوع قرار دے رہے ہیں کہ اس میں واقدی ہے حالانکہ واقدی کو فاضل بریلوی نواب احمد رضا خان صاحب ''ثقہ'' مانتے ہیں چنانچہ لکھتے ہیں:

> ''(امام واقدی ہمارے علماء کے نزدیک ثقہ ہے )امام واقدی کو جمہور اہل اثر نے چنیں و چناں کہا ہے جس کی تفصیل میزان وغیرہ کتب فن میں مسطور ہے لاجرم تقریب میں کہا **متروک مع سعۃ علمہ** (علمی وسعت کے باوجود متروک ہے )اگرچہ ہمارے علماء کے نزدیک ان کی توثیق ہی راجح ہے''۔(فتاوی رضویہ جدید، ج5،ص526)

لیجئے واقدی بھی آپ حضرات کے نزدیک ثقہ ہے لہذا اس کی وجہ سے روایت کو موضوع کہنا بھی خود آپ کے گھر سے غلط ٹھرا۔اس سے ایک اور اصول بھی نکلا کہ جمہور کی جرح کے باوجود بھی راوی ثقہ ہوسکتا ہے اور شریک پر تو جمہور کی جرح بھی نہیں اور جو جرح ہے وہ بھی مبہم لہذا شریک جرح کے باوجود ثقہ ہے۔محدث عصر صاحب کل کے بچوں کی طرف سے لقب دے دینے سے کوئی آدمی حقیقۃ محدث عصر نہیں بن جاتا آپ نے بھی اسی خوش فہمی میں قلم اٹھایا اور جگہ جگہ ٹھوکریں کھائیں۔

نیز فاضل بریلوی صاحب ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:

> ''ہمارے نزدیک یہی ثابت ہے کہ امام واقدی ثقہ ہیں جیسا کہ امام محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر میں افادہ فرمایا''۔

(فتاوی رضویہ، ج9،ص229)

اب اسی واقدی کی وجہ سے محدث عصر اس اثر کو موضوع قرار دے رہے ہیں لیکن ان کے

امام حنفی عالم کی رو سے اسے ثقہ قرار دے رہے ہیں۔یہاں ایک دفعہ پھر محدث عصر نے حنفیوں کی مخالفت کی اور حنفیوں کی مخالفت کرنے والوں پر ان کا اپنا فتوی ماقبل میں گزر چکا ہے۔

## اثر ابن عباسؓ سے متعلق امام احمد بن حنبلؒ کی زیادت کے انکار کا جواب فاضل بریلوی کے اصول سے

یہاں ضمنا ایک اور بات ذکر کردوں کہ موصوف نے ہمارے خلاف سب سے بڑی اور مضبوط دلیل امام احمد بن حنبلؒ کی پیش کی کہ وہ اس زیادت کا انکار کرتے ہیں بوجہ عطاء بن سائب کے اختلاط کے۔اب دیکھیں نواب احمد رضا خان صاحب انہی امام احمد بن حنبلؒ کے متعلق لکھتے ہیں:

> ”علم وعمل کے کوہ گراں امام السنۃ احمد بن حنبل جیسی شخصیت نے فرمایا کہ ہمیشہ اللہ تعالی واقدی کا دفاع کرتا رہا یہاں تک کہ اس نے معمر بواسطہ زہری اور نبہان کے حوالے سے سیدہ ام سلمہ رضی اللہ تعالی عنہا سے یہ حدیث نقل کی کہ کیا ”تم دونوں اندھی ہوگئی ہو“ گویا وہ ایسی شے لایا جس کے حل کی کوئی تدبیر نہیں کیونکہ صرف یونس کی حدیث ہے اس کے سوا کسی اور نے روایت نہیں کی اور پھر یہی چیز واقدی کے بگاڑ کا ذریعہ بن گئی۔ اور یہ بیماری ہے جس کیلئے کوئی دوا نہیں جب علی بن مدینی نے واقدی سے کچھ سننے کا ارادہ کیا تو امام احمد بن حنبل نے انہیں لکھا کہ یہ کیسے جائز ہوسکتا ہے کہ آپ ایسے شخص سے حدیث لکھیں جو معمر سے حدیث نبہان روایت کرتا ہے حالانکہ یہ حدیث یونس ہے جس میں وہ متفرد ہے“۔

(فتاوی رضویہ جدید، ج23،ص663)

اس حوالے سے دو باتیں معلوم ہوئیں ایک تو امام احمد بن حنبلؒ کا تسامح کیونکہ یہ الفاظ بقول احمد رضا خان صرف زہری سے صرف یونس نے نہیں بلکہ تین افراد نے نقل کیے لہذا بالفرض امام احمد بن حنبلؒ یہ کہہ دیں کہ شریک نے عطاء بن سائب سے اختلاط کے بعد روایت لی

ہے تو ان کے اپنے تتبع تک ہوگا (یہ بھی علی سبیل التنزل کہہ رہا ہوں) ثانیاً خود نواب احمد رضا خان صاحب نے لکھا کہ امام احمد بن حنبلؒ واقدی سے روایت لینے کو منع کرتے تھے لیکن اس کے باوجود نواب احمد رضا خان صاحب نہ صرف واقدی کو ثقہ مانتے ہیں بلکہ اپنے فتاوی میں 8 سے زائد مقامات پر (میرے تتبع کی حد تک) واقدی سے روایت کو لیا ہے تو ہمیں امام احمد بن حنبلؒ کی مخالفت کا طعنہ کیوں دیا جا رہا ہے؟

موصوف ہم پر ناراض ہوتے ہوئے لکھتے ہیں:

> ''ساجد خان نے حافظ ابن کثیر کے قول کہ یہ اسرائیلیات سے لی گئی ہے کا جواب دیتے ہوئے لکھتا ہے کہ: ''اللہ پاک ان پر اپنی رحمت کرے ان کا یہ قول بلا دلیل ہے۔ اصول یہ ہے کہ جب صحابی کا قول قیاس کے موافق نہ ہو تو نبی کریم ﷺ کی حدیث پر محمول کیا جائے گا''۔(صفحہ 28) حالانکہ اس کے رسول اللہ ﷺ کے فرمان نہ ہونے کی علماء نے تصریح فرمائی ہے اس کے باوجود ساجد خان کی ڈھٹائی تو سب پر سبقت لے گئی چنانچہ احمد بن عبدالکریم العامری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 1143) نے اس کو الجد الحثیث فی بیان مالیس بحدیث برقم (24) دار الرایۃ الریاض میں ذکر کیا اور کہا کہ **ھو من کلام ابن عباس**''۔

(المقباس، ص86)

یہ ہے محدث عصر کی علمی لیاقت ہم نے ابن کثیرؒ کے قول کے متعلق کہا تھا کہ یہ ان کا دعوی بلا دلیل ہے بجائے اس پر کوئی دلیل پیش کرنے کے، ابن کثیرؒ سے بھی کئی سو سال بعد آنے والے ایک متاخر عالم کا قول پیش کر دیا اس پر بھی ہمارا وہی جواب کہ یہ قول بلا دلیل ہے۔ دلیل دو بھائی اقوال پیش نہ کرو۔ ہمیں ڈھٹائی کا طعنہ دینے والے اپنے گریبان میں جھانکیں کہ انوار کاشفہ والا ابن کثیرؒ کے اس قول کو غلط کہہ رہا ہے مگر کمال ڈھٹائی ملاحظہ ہو کہ اس کے اس قول کو نہیں مانتے اور نہ نقل کرتے ہو یہ ڈھیٹ پن کا سبق اپنے ممدوح انوار کاشفہ والے کو دو۔ پھر علامہ عبد الحئیؒ لکھنوی علامہ ابن کثیرؒ کے اس قول کے بارے میں فرماتے ہیں کہ یہ

ابن کثیر کا اپنی طرف سے ایک احتمال بیان کرنا ہے جو اصول حدیث کے خلاف اور دعوی بلا دلیل ہے۔ (زجرالناس، ص22)

جناب علامہ عبدالحئیؒ لکھنویؒ اور انوار کاشفہ والا تو تمہارا اپنا آدمی ہے میں اگر ڈھٹائی کا مظاہرہ کررہا ہوں تو یہ لوگ تو ڈھیٹ نہیں ان ہی کی بات مان کر اپنے اس ڈھیٹ پن سے توبہ کرلو۔ پھر یہی عبدالکریم العامری اذان میں نبی پاک ﷺ کا نام سن کر انگوٹھے چومنے والی روایت کے متعلق لکھتے ہیں کہ یہ نبی کریم ﷺ کا قول نہیں بعض سلف کے اقوال ہیں اس باب میں کوئی بھی چیز مرفوعا مروی نہیں ہاں بعض سلف سے اس قسم کی روایت منقول ہے۔

**لا اصل له فی المرفوع نعم یروی عن بعض السلف**

(الجد الحثیث، ص209، دارابن حزم)

تو جناب فرمائے کیا عامریؒ کے اس قول کو آپ تسلیم کرتے ہیں؟

## اثر مذکور کی تصحیح کرنے والے

خلاصہ کلام:

اثر ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کو:

(۱) امام حاکم نے صحیح کہا۔

(۲) امام ذہبیؒ نے صحیح کہا۔

(۳) امام بیہقیؒ نے صحیح کہا

(۴) ابن حجرؒ نے شعبہ سے روایت کی سند کو صحیح کہا اور علامہ عبدالحئیؒ کے حوالے سے گزر چکا کہ یہ دونوں ایک ہی روایات ہیں ایک دوسرے کی تائید کرتی ہیں ایک دوسرے کی مخالف نہیں۔

(۵) علامہ قسطلانیؒ نے بھی اس کی سند کو صحیح کہا۔

(۶) آکام المرجان نے اس سے استدلال کیا اور ذہبی کی تصحیح کو درست مانا۔

(۷) علامہ آلوسی حنفیؒ فرماتے ہیں کہ عقلا ونقلا اس روایت کے درست ہونے میں کوئی

مانع نہیں۔

(۸) فتح السلام والے نے بھی شعبہ کی روایت کو سندا صحیح کہا۔

(۹) علامہ عبدالحئیؒ نے اس اثر کی تصحیح پر پورے دو رسالے لکھے۔

(۱۰) حضرت علامہ عبدالغنی مجددیؒ جن کی تقریظ زجر الناس پر ہے۔

(۱۱) مولانا احسن نانوتویؒ

(۱۲) مولانا لطف اللہ علی گڑھی

(۱۳) مولانا سعد اللہ صاحب مرحوم

(۱۴) سید نذیر حسین دہلوی

(۱۵) سید شریف حسین

(۱۶) سید امیر احمد

(۱۷) ملا محمد صدیق

(۱۸) محمد عبدالغفار

(۱۹) محمد عبدالعزیز

(۲۰) حفیظ اللہ

(۲۱) علامہ غلام رسول سعیدی بریلوی نے اس کو سندا صحیح کہا

مزید تفصیل کیلئے ''نصر المومنین فی رد قول الجاہلین'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

محدث عصر صاحب علامہ سخاویؒ کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''پس آپ نے تصحیح بیہقی کا رد تو ابن کثیر کے قول سے کردیا اور اس کے بعد کوئی ایسا جملہ نہیں لکھا جس سے معلوم ہو کہ آپ اس کے صحیح یا حسن ہونے کے قائل ہیں''۔

(المقباس، ص48)

اسی اصول کو اب ہم یہاں فٹ کریں گے کہ جن علماء نے بیہقی کی تصحیح کو نقل کیا مگر اس تصحیح پر کسی قسم کا تعاقب نہیں کیا، ان علماء نے تصحیح کو نقل کیا اور ابن کثیر کا قول یا سیوطی کا قول رد میں

پیش نہیں کیا اور تصحیح پر کسی قسم کی جرح نہیں کی جو اس بات کی دلیل ہے کہ یہ حضرات بھی اس اثر کی تصحیح کے قائل ہیں۔ ملاحظہ ہو:

(۱) اللباب فی علوم الکتاب، ج1 ص491
(۲) الدر المنثور، ج8 ص211 للسیوطیؒ
(۳) فتح القدیر، ج5 ص296 للشوکانی
(۴) فتح الباری ج6 ص293
(۵) عمدۃ القاری ج15 ص111 لابن حجر العسقلانی
(۶) فیض القدیر، ج3 ص365 للمناوی
(۷) ارشاد الساری، ج5 ص252 للقسطلانیؒ
(۸) ذخیرۃ العقبی، ج11، ص360
(۹) فتح السلام، ج 5 ص343
(۱۰) النجم الوہاج، ج2 ص108

ان سب نے بیہقیؒ کی تصحیح کو نقل کیا اور اس پر رواۃ حدیث کے سلسلے میں کسی قسم کی کوئی جرح نقل نہیں کی جس طرح کہ ہمارے موجودہ نام نہاد محدث عصر کر رہے ہیں ہاں یہ درست ہے کہ شاذ کو بھی ذکر کیا لیکن ہم وہ دلائل قاہرہ سے ثابت کر چکے ہیں کہ یہ شاذ صحت حدیث کیلئے مانع نہیں کیونکہ شاذ مقبول ہے اس پر جو جاہلانہ اشکال محدث عصر صاحب نے وارد کیا تھا اس کا دندان شکن جواب بھی ماقبل میں گزر چکا ہے۔ تو تصحیح کرنے والے کل 30 ہوئے۔

علامہ سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ کسی حدیث پر عمل کرنے کیلئے اتنا کافی ہے کہ ایک یا دو عادل صالح نے اس کی توثیق بیان کی ہو (الحاوی للفتاوی ج1 ص462)

اور یہاں تو توثیق بیان کرنے والوں کی ایک پوری جماعت ہے۔ کیا یہ سب ختم نبوت کے منکر ہیں؟ محدث عصر نے اپنی اس پوری کتاب میں یہ تاثر دیا کہ یہ اثر ختم نبوت کے خلاف ہے کتاب کے ہر ہر صفحہ پر ''ختم نبوت منکر'' لکھا کتاب کا عرض ناشر لکھنے والے کے نزدیک معاذ اللہ مولانا قاسم نانوتویؒ نے ختم نبوت کا انکار کیا اور اس کی اساس یہی اثر ابن عباس ہے (ملخصا المقباس، عرض ناشر)

اب جواب دیں کہ کیا یہ سب محدثین وعلماء خصوصا علامہ عبدالحئی لکھنویؒ کیا ختم نبوت کے منکر ہیں جو اس اثر کی تصحیح کے درپے پر ہیں؟ مزے کی بات کہ مولانا احمد رضا خان کے والد مولانا نقی علی خان کے بارے میں محدث عصر کی جماعت والوں نے لکھا:

''سب سے اہم بات یہ ہے کہ اس تنازعہ میں ان تمام علماء نے جو صحت اثر ابن عباس کے قائل نہ تھے مولانا نانوتوی کی تکفیر کی مگر مولانا نقی علی خان نے انتہائی احتیاط سے کام لیا اور مولانا نانوتوی کی تکفیر نہیں کی اور ان کے عقیدہ کو عقیدہ اہلسنت کے خلاف قرار دیا اس کا ثبوت مفتی حافظ بخش آنولوی کی مندرجہ ذیل تحریر ہے:

''مولوی صاحب ممدوح کو کسی کی تکفیر مشتہر کرنے سے کیا غرض تھی نہ آپ کی یہ عادت مسائل جو مہر کے واسطے آتے ہیں جواب علیحدہ لکھ دیتے ہیں کسی کی تحریر سے تعرض نہیں کرتے''۔(تنبیہ الجہال، ص 23)۔

(بحوالہ مولانا نقی علی خان، ص 110 ادارہ تحقیقات امام احمد رضا)

لیجئے آپ تو اس اثر کی تصحیح کرنے والوں کی تکفیر کے در پر ہیں مگر آپ کے امام تو اس کے قائل نہ تھے اب ہم مسلمانوں کی تکفیر کرنے پر آپ کو کافر مانیں یا کافر کو کافر نہ ماننے پر آپ کے امام کو کافر مانیں؟

نیز محدث عصر صاحب لکھتے ہیں:

''شاگرد رشید علامہ محمد بن احمد اللہ تھانوی (متوفی 1296ھ) نے ''قسطاس فی موازنۃ اثر ابن عباس'' تحریر کیا جو کہ ''اعلی پریس میرٹھ'' سے شائع ہوا''۔(المقباس، ص 2) اس کے علاوہ ص 76، 77 میں بھی قسطاس کو اپنی تائید میں پیش کیا اور پھر کہتے ہیں:

''مگر ساجد خان جیسے دیدہ کور کو کچھ نظر نہیں آرہا کیونکہ تعصب کی عینک جب تک چڑھی ہو انصاف وعدل میں سے کیا نظر آئے گا''۔

(المقباس، ص 77,78)

محدث عصر کے یہ ممدوح حضرت حجۃ الاسلام مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھتے ہیں:

''صاحب رسالہ تحذیر الناس من انکار اثر ابن عباسؓ کے یقین کامل ہے وہ

معتقد اس عقیدہ فاسد کے نہیں ہیں کیونکہ ان کا مجھ کو احوال بخوبی معلوم ہے''۔
(قسطاس، ص 276)

لیجئے بقول آپکے ''ایک جماعت علماء کے اقوال فتاوی بے نظیر، قسطاس فی موازنۃ اثر ابن عباس، تنبیہ الجہال وغیرہ میں موجود ہیں''۔ (المقباس، ص 77)

یہ تمام علماء کی جماعت اس امر پر متفق ہے کہ حجۃ الاسلام حضرت مولانا قاسم نانوتوی صدیقی رحمۃ اللہ علیہ کسی عقیدہ فاسدہ انکار ختم نبوت کے قائل نہیں کیونکہ یہ حضرات ان کو جانتے ہیں مگر آج آپ ان کو ختم نبوت کا منکر معاذ اللہ ثابت کرنے پر تلے ہوئے ہیں یہ علماء اگر اس اثر کی تصحیح میں ہمارے ساتھ نہیں تو مولانا نانوتویؒ کی تکفیر میں آپ کے ساتھ بھی تو نہیں۔ اب جواب دیں کہ اثر کی تصحیح نہ کرنا بڑی بات ہے یا کسی منکر ختم نبوت کی تکفیر نہ کرنا بنیادی مسئلہ ہے؟ اور دیدہ کور میں ہوں یا آپ؟ اور تعصب کی عینک چڑھائے اندھوں کی طرح آپ ادھر ادھر پھر رہے ہیں یا یہ عاجز؟

## حجۃ الاسلام مولانا قاسم نانوتویؒ مخالفین کے اکابر کی نظر میں

قارئین کرام! مقباس نامی کتاب میں محدث عصر اور اس کی پارٹی نے اپنے پیشروؤں کے رستے پر چل کر جگہ جگہ حجۃ الاسلام بانی دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ پر تبرا بازی و دشنام طرازی کی ہے مثلاً عرض ناشر لکھنے والا لکھتا ہے:

''موصوف نے ایڑی چوٹی کا زور تو صرف کیا کہ کسی طریقہ سے اثر ابن عباس کی تصحیح ثابت کر کے شیخ قاسم نانوتوی دیوبندی (جس کے خلاف امام اہل سنت اعلی حضرت۔۔۔ نے کفر کا فتوی دیا تھا اور علمائے حرمین شریفین سے تصدیقات حاصل کی تھیں) کی رسوائے زمانہ تصنیف تحذیر الناس جس میں ختم نبوت کے اجماعی معنی کو چیلنج کیا گیا ہے''۔ (المقباس عرض ناشر پہلا صفحہ)

محدث عصر صاحب حجۃ الاسلام کے بارے میں لکھتے ہیں:

''ساجد خان کو صرف تصحیح ہی نظر آرہی ہے فقط اس لئے کہ بڑے بزرگ کے کارنامے پر پردہ ڈالا جائے جس میں اس نے اجماع امت سے انحراف کیا''۔ (المقباس، ص 30)

اب آئے آج کے ان نام نہاد محققین کے مقابلے میں جن حضرات کو یہ لوگ اپنا اکابر تسلیم کرتے ہیں وہ حجۃ الاسلام قاسم العلوم والخیرات حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔

## حضرت نانوتوی ولایت محمدیہ پر فائز ہیں

مولوی نور بخش توکلی کا شمار بریلویوں کے جید اکابر میں ہوتا ہے اور تذکرہ اکابر اہلسنت میں مولوی عبد الحکیم شرف قادری نے ان کو اپنے اکابر میں شمار کیا ہے۔انہوں نے مشائخ نقشبندیہ کے حالات پر ایک کتاب لکھی ہے اسی کتاب میں اپنے شیخ سائیں توکل شاہ انبالوی کا ایک خواب نقل کرتے ہیں ملاحظہ ہو:

> ''حضرت مخدومنا توکل شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بر سبیل تذکرہ عاجز سے فرمایا کہ ایک مرتبہ خواب میں دیکھا کہ حضور اکرم ﷺ تشریف لے جارہے ہیں۔میں اور مولانا محمد قاسم دیوبندی دونوں حضور ﷺ کے پیچھے دوڑے کہ جلد حضور تک پہنچیں۔مولانا محمد قاسم صاحب تو وہاں اپنا قدم رکھتے تھے جہاں حضور رسول اکرم ﷺ کے قدم مبارک کا نشان ہوتا تھا''۔

(تذکرہ مشائخ نقشبندیہ:ص 527 مشتاق بک کارنر لاہور)

الحمدللہ قارئین کرام اس مبارک خواب سے آپ اندازہ لگالیں کہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کس قدر نبی ﷺ کی سنتوں اور پیروی کے پابند تھے کہ آپ کا کوئی بھی قدم نبی ﷺ کے نقش قدم مبارک کے خلاف نہ پڑتا۔ہم یہاں اس قسم کے واقعہ کی تشریح بریلوی شیخ الحدیث و التفسیر مولوی فیض احمد اویسی کے الفاظ میں کرتے ہیں ملاحظہ ہو:

> ''ہر ولی کے قدم نبی کے قدم پر ہوتے ہیں اور میرا قدم میرے جد مکرم ﷺ کے قدموں پر ہے حضور کا قدم اٹھتے ہی میں نے اپنا قدم آپ کے نشان پر رکھا۔میرا یہ قدم اقدام نبوت پر ہوتا ہے اس مقام کو نبی کے بغیر کوئی نہیں پاسکتا اور یہ بات جناب غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کیلئے خاص تھی''۔

(تحقیق الاکابر فی قدم الشیخ عبد القادر:ص 21،مکتبہ اویسیہ بہاولپور)

ہم سمجھتے ہیں کہ سائیں توکل شاہ صاحب کے اس خواب پر اس سے بہتر تبصرہ نہیں کیا جا سکتا مولوی فیض اویسی نے حضرت پیران پیر رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے اس بات کو نقل کیا ہے کہ ہر ولی کا قدم نبی پاک ﷺ کے قدم پر ہوتا ہے اور آپ ملاحظہ فرما چکے ہیں کہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا قدم بھی نبی ﷺ کے قدم پر ہی تھا مگر یہاں بریلویوں کو ایک عقدہ حل کرنا ہوگا کہ جب اس مقام کو سوائے پیران پیر رحمۃ اللہ علیہ کے کوئی اور حاصل نہ کر سکا تو حضرت نانوتوی نے اس مقام کو کیسے پا لیا؟؟؟۔بینوا وتو جروا

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوبات میں ''ولایت محمدیہ ﷺ'' کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

> ''اس طرح کہ ولایت محمدیہ علی صاحبہا الصلوۃ والسلام والتحیہ کے اولیاء کے اجسام طاہرہ کو بھی اس ولایت کے درجات کمالات سے حصہ ملتا ہے''۔

اب وہ اولیاء اللہ کون ہیں جنہیں یہ مقام حاصل ہوتا ہے؟ آگے خود اس کی وضاحت کرتے ہیں کہ:

> ''اور وہ اولیاء جو حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی کمال متابعت سے موصوف ہیں اور آپ کے قدم مبارک کے نیچے چلتے ہیں انہیں بھی اسی مرتبہ مخصوصہ سے حصہ ملتا ہے''۔

(مکتوبات: دفتر اول، حصہ سوم، مکتوب نمبر 135، مترجم مولوی سعید احمد بریلوی)

اس حوالے کو تذکرہ مشائخ نقشبندیہ میں حضرت مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے واقعہ سے ملائیں تو نتیجہ خود ظاہر ہو جائے گا کہ حضرت حجۃ الاسلام ''ولایت محمدیہ'' سے متصف تھے۔فللہ الحمد۔

## حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا ایمان اللہ اور اس کی بارگاہ میں مقبول ہے

مولوی نور بخش توکلی صاحب نے ایک کتاب لکھی جس کے متعلق بریلوی حضرات کا یہ کہنا کہ یہ کتاب اللہ کے رسول ﷺ کی بارگاہ میں پیش ہوئی اور وہاں سے اسے شرف قبولیت بخشا گیا اس کتاب میں توکلی صاحب لکھتے ہیں:

> ''مولانا مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ''

(سیرت رسول عربی: ص 563 مکتبہ اسلامیہ لاہور)

ہم بریلوی حضرات سے سوال کرنا چاہتے ہیں کہ کیا منکر ختم نبوت کو ''رحمۃ اللہ علیہ'' کہنا جائز ہے؟

## خواجہ قمر الدین سیالوی صاحب

بریلویوں کے قمر الاسلام خواجہ قمر الدین سیالوی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''میں نے تحذیر الناس کو دیکھا میں مولانا محمد قاسم صاحب کو مسلمان سمجھتا ہوں مجھے فخر ہے کہ میری حدیث کی سند میں ان کا نام موجود ہے خاتم النبیین کا معنی بیان کرتے ہوئے جہاں مولانا کا دماغ پہنچا وہاں تک معترضین کی سمجھ نہیں گئی قضیہ فرضیہ کو قضیہ واقعہ حقیقیہ سمجھ لیا گیا''۔

(ڈھول کی آواز، ص 116، ثنائی پریس سرگودھا)

غور فرمائیں بقول قمر الدین صاحب کے اعتراض کرنے والوں میں اتنی عقل اور سمجھ بوجھ ہی نہیں کہ وہ ''تحذیر الناس'' کو سمجھ سکیں۔ خیال رہے کہ قمر الدین سیالوی صاحب کے اس موقف کی تصدیق بریلویوں نے بھی کی چنانچہ حاجی محمد مرید احمد چشتی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''حضور شیخ الاسلام سیالوی نے ایک مرتبہ کسی دیوبندی مولوی کے سامنے مولوی محمد قاسم نانوتوی کی کتاب تحذیر الناس کے بارے میں چند الفاظ فرمائے، اسے خانوادہ دیوبند نے بڑے پیمانے پر شائع کیا''۔

(فوز المقال: ج ۳، ص 553، انجمن قمر الاسلام سلیمانیہ)

## خواجہ غلام فرید چاچڑاں

''مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی بھی حاجی صاحب کے مرید اور خلیفہ اکبر ہیں۔ ان کے اور خلفاء بھی بہت ہیں چنانچہ مولوی محمد قاسم صاحبؒ اور مولوی محمد یعقوب صاحب وغیرہم۔۔۔ اگرچہ دار العلوم دیوبند کے بانی مبانی مولانا محمد قاسم نانوتویؒ مشہور ہیں لیکن دراصل یہ دار العلوم حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہ کے حکم پر جاری ہوا۔

(مقابیس المجالس: ص 352)

اس ملفوظ پر مندرجہ ذیل حاشیہ لکھا گیا ہے:

''حضرت خواجہ صاحب کے اس ملفوظ سے ثابت ہوا کہ مولانا رشید احمد گنگوہی اور مولانا محمد قاسم نانوتوی وغیرہم علمائے دیوبند صحیح معنوں میں حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے خلیفہ اور اہل طریقت تھے حالانکہ بعض صوفی حضرات غلط فہمی سے ان کو وہابی کہتے ہیں''۔

## مولانا فقیر محمد جہلمی رحمۃ اللہ علیہ

مولانا فقیر محمد جہلمی رحمۃ اللہ علیہ کو بریلوی مورخ ملت عبدالحکیم شرف قادری صاحب نے اپنے اکابر میں تسلیم کیا ہے۔اور اپنی کتاب ''تذکرہ اکابر اہلسنت'' کے صفحہ 391تا392 پر انکا تفصیلی ذکر کیا ہے ان کی ایک معروف کتاب ''حدائق الحنفیہ'' کے متعلق قادری صاحب لکھتے ہیں کہ:

''حدائق الحنفیہ (حنفی علماء کا تذکرہ) وغیرہ وغیرہ اس کتاب کو سب سے زیادہ شہرت ملی''۔

(تذکرہ اکابر اہلسنت:ص392 نوری کتب خانہ)

آئے دیکھتے ہیں کہ اس ''حدائق الحنفیہ'' میں مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ کن الفاظ میں ملتا ہے:

''مولانا محمد قاسم بن شیخ اسد علی بن غلام بن محمد بخش بن علاء الدین بن محمد فتح بن محمد مفتی بن عبدالسمیع بن مولوی ہاشم نانوتوی ۱۲۴۸ھ میں پیدا ہوئے نام تاریخی آپ کا خورشید حسین ہے ۔ علامہ عصر،فہامہ دہر،فاضل متبحر،مناظر،مباحث ،حسن التقریر،ذہین،معقولات کے گویا پتلے تھے ۔ آپ لڑکپن سے ہی ذہین ،طباع ،بلند ہمت ،تیز و وسیع حوصلہ ، جفاکش جری تھے ۔مکتب میں اپنے ساتھیوں سے ہمیشہ اول رہتے تھے ۔قرآن شریف بہت جلد ختم کرلیا۔خط اس وقت بھی سب لڑکوں سے اچھا تھا۔نظم کا شوق اور حوصلہ تھا اپنے کھیل اور بعض قصے نظم فرماتے اور لکھ لیتے تھے چھوٹے چھوٹے رسالے اکثر نقل کئے عربی آپ کو شیخ نہال احمد نے شروع کروائی ،پھر آپ سہارنپور میں اپنے نانا کے پاس چلے گئے اور وہاں

مولوی محمد نواز سے کچھ فارسی اور عربی کتابیں پڑھیں ۔۱۲۶۰ میں مولوی مملوک علی کے پاس دہلی میں تحصیل علوم میں مشغول ہوئے اور حدیث کو شاہ عبد الغنی محدث سے پڑھا جب تحصیل سے فارغ ہوئے تو چندے مدرسہ عربی سرکاری واقع دہلی میں مدرس رہے پھر مطبع احمدی میں تصحیح کتب پر مقرر ہو گئے اوت تحشیہ و تصحیح بخاری شریف کا کام انجام دیا۔آپ کا قول ہے کہ بایام طالب علمی میں خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ میں خانہ کعبہ کی چھت پر کھڑا ہوں اور مجھ سے ہزاروں نہریں نکل کر جاری ہو رہی ہیں جناب والد صاحب سے ذکر کیا تو فرمایا کہ تم سے علم دین کا فیض بہ کثرت جاری ہوگا ۔۱۲۷۷ھ میں حج کیا اور دیوبند کے عربی مدرسے کے سر پرست مقرر ہوئے ۔۱۲۸۵ھ میں پھر حج کو چلے گئے اور مراجعت کے بعد دہلی میں واپس آ کر تدریس و تنشیر علوم میں مشغول ہوئے۔سب کتابیں بے تکلف پڑھاتے اور اس طرح کے مضامین بیان فرماتے کہ نہ کسی نے سنے نہ کسی نے سمجھے،اور عجائب و غرائب تحقیقات ہر فن میں کرتے جس سے تطبیق اختلاف اور تحقیق ہر مسئلہ کی بیخ و بن تک ہو جاتی تھی۔پادری تاراچند کو آپ نے مباحثہ میں ساکت کیا ۔۱۲۹۳ھ میں چاند پور ضلع شاہجہانپور میں جو تحقیق مذہبی کا ایک میلہ قائم ہوا تھا اور ہر مذہب کے عالم وہاں جمع ہوئے تھے اس میں آپ نے ابطال تثلیث و شرک اور اثبات توحید کو ایسا بیان کیا کہ حاضرین جلسہ مخالف و موافق مان گئے ۔۱۲۹۴ھ میں پھر اس میلہ میں پنڈت دیانند سرسوتی کے ساتھ گفتگو کی اور بحث وجود اور توحید کا ایسا بیان کیا کہ حاضرین کو سوائے سکوت اور استماع کے اور کچھ کام نہ تھا پھر عیسائیوں سے تحریف میں گفتگو ہوئی اور عیسائی ایسے بے سرو پا بھاگے کہ ٹھکانہ نہ معلوم ہوا حتی کہ اپنی بعض کتابیں بھی بھول گئے ۔ان مباحثوں کا حال آپ نے ایک رسالے میں مرتب کیا اور اسکا نام حجۃ الاسلام رکھا اسی سال آپ پھر حج کو تشریف لے گئے اور جب واپس آئے تو تپ میں مبتلا ہو کر کسی قدر عرصہ تک بیمار رہے ۔اسی

عرصہ میں دیانند سرسوتی نے پھر مسلمانوں کے مذہب استقبال قبلہ پر اعتراض کرنا شروع کیا جسکے جواب میں آپ نے ایک رسالہ قبلہ نما تصنیف کیا۔ یوم پنجشنبہ ظہر کے وقت ۴ جمادی الاولی ۱۲۹۷ھ میں ذات الجنب اور تپ کے عارضہ سے وفات پائی اور قصبہ نانوتہ میں دفن کئے گیے۔ مباحث روشن نفس آپ کی تاریخ وفات ہے۔ آپ سے مولوی محمد حسن دیوبندی اور مولوی فخر الحسن گنگوہی اور مولوی احمد حسن امروہی وغیرہ وغیرہ نے پڑھا''۔

(حدائق الحنفیہ :ص491 تا493،نولکشور پریس لکھنو ماہ اکتوبر1906 مطابق شعبان1324)

اس کتاب کے مقدمے میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ وجہ تالیف لکھتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''میں مفتقر الی الصمد فقیر محمد جہلمی بن حافظ محمد سفارش مرحوم مدت سے اس زمانہ کے اکثر غیر مقلدین کو جو اپنے آپ کو ہمچو دیگرے نیست سمجھتے ہیں اپنی جہالت سے علمائے کرام خصوصا فقہاء عظام حنفیہ رحمہم اللہ کی تحقیر و توہین کرتے دیکھتا اور ان کے حق میں طرح طرح کے طعن علمی کرتے سنتا تھا اور تعجب سے کہتا تھا کہ الٰہی ان لوگوں کی عقل و سمجھ پر کیا پتھر پڑ گئے ہیں کہ جن لوگوں نے اپنی عمدہ تصانیف و توالیف کے ذریعہ سے علم شریعت کو اطراف و اکناف عالم میں پھیلایا اور محض جن کے طفیل سے علم رسالت پناہی ان تک پہنچا انہیں پھر یہ عقل کے پتلے اپنی سوء فہمی سے بے علمی و بے بضاعتی علوم قرآن و حدیث کا دھبہ لگاتے ہیں۔

اور چاہتا تھا کہ فقہاء عظام و علمائے کرام حنفیہ کے تراجم و حالات میں ایک مفصل کتاب لکھوں اور ان کے مدح و مراتب علوم حدیث و فقہ وغیرہ کو جو اس وقت کے علماء و فضلاء کو انکا عشر عشیر بھی حاصل نہیں ہوا مع سلسلہ سند تلمذ و روایت و تاریخ ولادت و وفات وغیرہ حالات کے ایسی خوبی و خوش اسلوبی سے معرض تحریر میں لاؤں کہ جسکو دیکھ کر یہ بے ادب و گستاخ خود

بخود منفعل و شرمسار ہو جائیں"۔

(حدائق الحنفیہ :ص2،3۔رقم المادہ:11ء259)

مندرجہ بالا عبارت سے چند باتیں معلوم ہوئیں:

(۱) مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا شمار اکابر علماء وفقہاء احناف میں ہوتا ہے۔

(۲) قرآن وحدیث میں علماء کی جتنی فضیلتیں آئیں ہیں مولانا ان سب کے حقدار ہیں۔

(۳) ان علماء کی تصانیف وتوالیف (جن میں مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی تحذیر الناس بھی شامل ہے ) دنیا کے کونے کونے تک علم رسالت کو پہنچانے کا ذریعہ بن رہی ہے۔

(۴) ان پر اعتراض کرنے والے غیر مقلدین نظریہ رکھنے والے ہیں۔

(۵) موجودہ زمانے کے علماء (جن میں مولوی احمد رضا خان بھی شامل ہے )ان علماء کے عشر عشیر کو بھی نہیں پہنچ سکتے۔

(٦) ان کی تصانیف پر اعتراض کرنے والے ان کو طعن وتشنیع کا نشانہ بنانے والے جاہل ہیں اوران کی عقل وسمجھ پر پتھر پڑ چکے ہیں۔

(۷) آج بریلوی جن علوم رسالت کا دعوی کررہے ہیں وہ بھی انہی اکابرین امت کے طفیل سے ان تک پہنچا۔

(۸) فقیر محمد جہلمی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ کتاب اسی لئے لکھی کہ شائد ان اکابرین امت کے حالات پڑھ کران پر اعتراض کرنے والے خدا کا خوف کریں اور یہ بے ادب و گستاخ شرمسار ہوں۔

ہم امید کرتے ہیں کہ بریلوی حضرات نے جہلمی صاحب کی کتاب جن کو یہ اپنے اکابر میں شمار کرتے ہیں میں حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات پڑھ کر یقیناً اپنے کرتوتوں پر شرمسار ہورہے ہونگے ۔اور آئیندہ حضرت کی شان میں گستاخیوں اور بے ادبیوں سے سچی توبہ کریں گے۔

## حضرت فضل الرحمٰن صاحب گنج مراد آبادی مرحوم

حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن صاحب گنج مراد آبادی جنہیں بریلوی بھی اپنے اکابر میں سے مانتے ہیں بلکہ احمد رضا خان صاحب کے دوستوں میں ان کا شمار کرتے ہیں ان کے خلیفہ شاہ تجمل حسین صاحب بہاری اپنی کتاب ''کمالات رحمانی''میں لکھتے ہیں کہ:

''اب جو بیعت کا عزم ہوا کہ مجھ کو عقیدت اور غلامی مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ تھی ۔آپ (یعنی حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن صاحب) کو کشف سے معلوم ہوا آپ نے حضرت مولانا (یعنی مولانا محمد قاسم صاحب) کی تعریف کی کہ اس کم سنی میں ان کو ولایت ہوگئی۔

(فیصلہ خصومات از محکمہ دار القضات:ص 36، مکتبہ امداد الغرباء سہارنپور باردوم)

## مولوی نذیر احمد صاحب رامپوری بریلوی

''مجھ کو خوف اسکا ہے کہ مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم نے جو دیوبند کے مدرسہ کی تعمیر فرمائی اہل اسلام کو علم دین کی راہ بتلائی''۔

(البوارق اللامہ:ص 24: در مطبع پرسادت واقع بمبئی)

مولانا نذیر احمد صاحب کا تعلق اہل بدعت کے طبقے سے ہے انہوں نے براہین قاطعہ کا رد بوارق لامعہ کے نام سے لکھا انوار ساطعہ پر ان کی تقریظ بھی موجود ہے ۔آپ ملاحظہ فرمائیں کہ یہ صاحب حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کو مرحوم اور علوم دین کا ناشر مان رہے ہیں۔

## مولوی دیدار علی شاہ

مولوی ابوالحسنات قادری کے والد مولوی دیدار علی شاہ صاحب مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

''اور مولانا واستاذنا رئیس المحدثین مولانا محمد قاسم صاحب مغفور حضرت مولانا احمد علی صاحب مرحوم و مغفور محدث سہارنپوری کے فتوے اجوبہ سوالات خمسہ کی نقل زمان طالب علمی میں کی ہوئی احقر کے پاس موجود ہے''۔

(رسالہ تحقیق المسائل: ص31 مطبوعہ لاہور پرنٹنگ پریس طبع ثانی)

## پیر کرم شاہ بریلوی ازہری

پیر کرم شاہ بریلوی جن کا شمار بریلوی اکابر میں ہوتا ہے اپنے ایک خط میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت قاسم العلومؒ کی تصنیف لطیف مسمی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور و تامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف و سرور حاصل ہوا علماء حق کے نزدیک حقیقت محمدیہ علی صاحبھا الف الف صلاۃ وسلاما متشابھات سے ہے اور اس کی صحیح معرفت انسانی حیطہ امکان سے خارج ہے لیکن جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کیلئے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے''۔

(خط پیر کرم شاہ)

مگر افسوس کہ اس ''سرمہ بصیرت'' سے احمد رضا خان صاحب کام نہ لے سکے۔ پیر صاحب مزید لکھتے ہیں کہ:

''یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت کے منکر تھے کیونکہ یہ اقتباسات بطور عبارۃ النص اور اشارۃ النص اس امر پر بلاشبہ دلالت کرتے ہیں کہ مولانا نانوتویؒ ختم نبوت زمانی کو ضروریات دین سے یقین کرتے تھے''۔

(تحذیر الناس میری نظر میں: ص58، ضیاء القرآن پبلیشرز)

اس حوالے سے صراحتا ثابت ہوا کہ اگر کوئی تعصب کی عینک اتار کر تحذیر الناس کو پڑھے تو اسے اس میں ختم نبوت کا انکار نہیں بلکہ حقیقت محمدیہ کی معرفت اور ہر بار پڑھنے پر ایک نیا سرور حاصل ہوگا۔

## مولانا نانوتوی اور علمائے فرنگی محل

مولوی احمد رضا خان کے دیرینہ دوست مولانا عبد الباری فرنگی محلی جنہیں بریلوی اپنے اکابر میں سے شمار کرتے ہیں خاص کر ہندوستان میں خوشتر نورانی بریلوی کا رسالہ جام نور تو انہیں اپنے قائدین میں سے شمار کرتا ہے۔ یہ مولانا عبد الباری صاحب علمائے دیوبند کے بارے

میں اپنے اور اپنے اکابر اور علمائے فرنگی محل کا موقف ان الفاظ میں پیش کرتے ہیں:

''ہمارے اکابر نے اعیان علمائے دیوبند کی تکفیر نہیں کی ہے اس واسطے جو حقوق اہل اسلام کے ہیں ان کو ان سے کبھی محروم نہیں رکھا مولوی قاسم صاحب کے نام کے خط و کتابیں ہمارے پاس موجود ہیں''۔

(الطاری الداری: حصہ دوم، ص 16 حسنی پریس بریلی)

اس حوالے سے معلوم ہوا کہ مولانا عبدالباری اور ان کا خاندان علمائے دیوبند کو مسلمان سمجھتے تھے اور اس کی وجہ بھی لکھ دی کہ مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے خاندان کے دیرینہ تعلقات تھے اور خط و کتابت بھی ہوتی تھی انہیں خطوط کو پڑھ کر مولانا عبد الباری صاحب نے یہ اصولی موقف اپنایا۔

## مولوی خلیل خان برکاتی بریلوی

''فقیر کا موقف بفضلہٖ تعالی بعد تحقیق صحیح کے اکابر علماء دیوبند یعنی مولوی اشرف علی صاحب مرحوم، مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم وغیرہ کے بارے میں یہ ہے کہ فقیر ان کو کافر و مرتد کہنے کے سخت خلاف ہے کیونکہ امر محقق یہی ہے پھر یوم قیامت کے ہولناک حالات کا اندیشہ اور اپنے دین و ایمان کا تحفظ اور حساب کے دن کی سہولت اسی میں ہے احادیث صحیحہ میں فرمایا گیا ہے کہ اس نشان کی زد میں دو میں سے ضرور آئے گا یا وہ جس کو کہا گیا یا جس نے کہا''۔ (انکشاف حق: ص 37، 38)

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ اور اکابر دیوبند کی تکفیر کرنے والوں کو نہ تو یوم حساب کا کوئی اندیشہ ہے نہ اپنے دین و ایمان کے تحفظ کی کوئی پرواہ۔

اسی طرح حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارات کی توضیح میں لکھتے ہیں کہ:

ان تصریحات کے بعد کون مسلمان باانصاف یہ کہے گا کہ مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم کا یہ عقیدہ ہے کہ معاذ اللہ حضور ﷺ آخری نبی نہیں اس کو تو وہ خود صاف صاف تصریح فرما رہے ہیں کہ حضور پاک ﷺ کو جو آخری نبی نہ مانے وہ کافر ہے بلکہ اس میں تامل کرے وہ بھی کافر ہے''۔

(انکشاف حق: ص114،115)

## حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ

قطب الاقطاب حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

> ''جو شخص مجھ سے محبت وعقیدت رکھے وہ مولوی رشید احمد صاحب سلمہ اور مولوی محمد قاسم صاحب سلمہ (جو کمالات ظاہری و باطنی کے جامع ہیں) میری جگہ بلکہ مجھ سے بلند مرتبہ سمجھے اگرچہ ظاہر میں معاملہ برعکس ہے کہ میں ان کی جگہ پر اور وہ میری جگہ پر ہیں۔ اور ان کی صحبت کو غنیمت سمجھے کہ ان کے ایسے لوگ زمانے میں نہیں پائے جاتے ہیں اور ان کی بابرکت خدمت سے فیض حاصل کرے اور سلوک کے طریقے (جو اس کتاب میں ہیں) ان کے سامنے حاصل کرے انشاء اللہ بے بہرہ نہ رہے گا خدا ان کی عمر میں برکت دے اور معرفت کی تمام نعمتوں اور اپنی قربت کے کمالات سے مشرف فرمائے اور بلند مرتبوں تک پہنچائے اور ان کے نور ہدایت سے دنیا کو روشن کرے اور حضور سرور عالم ﷺ کے صدقے میں قیامت تک ان کا فیض جاری رکھے''۔

(ضیاء القلوب: ص72،73)

حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مقام ومرتبہ خود بریلوی حضرات کے ہاں کیا ہے اس کیلئے بندہ صرف ایک حوالہ دینے پر اکتفاء کرے گا مشہور بدعتی عالم مولوی عبدالسمیع رامپوری صاحب حاجی صاحب کو ان القابات سے نوازتے ہیں:

> ''اختتام کلمات بکلمات طیبات مرشد زماں ہادی دوراں حضور مرشدی مولائی ثقتی ورجائی المشتہر بالالسنۃ والافواہ الحافظ الحاج المہاجر مولانا شاہ امداد اللہ متع اللہ المسلمین بامدادہ وارشادہ وتقواہ''۔

(انوار ساطعہ: ص555،ضیاء القرآن پبلیکیشنز)

یاد رہے کہ ''ضیاء القلوب'' کو مولوی حنیف قریشی نے اپنی کتاب ''نداء الاخیار'' میں حاجی

صاحب کی کتاب تسلیم کیا ہے اور یہ بھی تسلیم کیا ہے کہ مولانا نانوتوی صاحب سمیت جیدا کابر دیوبند کے پیرومرشد حاجی امداداللہ مہاجرمکی رحمۃ اللہ علیہ۔

یہاں اس بات کا ذکر بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ حضرت حاجی صاحب نے ان دو حضرات کیلئے دعا کی کہ ان کا فیض تا قیامت جاری رہے الحمدللہ یہ اسی دعا کی برکت ہے کہ اعلی حضرت سمیت ہر چھوٹے بڑے اعلی حضرتی بریلوی نے ان علماء کو بدنام کرنے اور عوام میں ان کا اثر رسوخ کم کرنے کی ہر ممکن اور سر توڑ کوشش کی مگر الحمدللہ یہ اسی دعا کا اثر ہے کہ ان کا فیض ایسا جاری ہوا اور مسلک دیوبند کے اثر رسوخ اور فیض رسانی کا اندازہ اس سے لگالیں کہ حال ہی میں ''تحفظ ناموس رسالت'' کے متعلق خود صاحبزادہ ابوالخیر یہ تسلیم کر چکے ہیں کہ اگر دیوبند اور دیگر جماعتیں ساتھ نہ دیتی تو ہم بریلوی اکیلے کبھی ناموس رسالت کے قانون کا تحفظ نہیں کر سکتے تھے، مگر کتنے افسوس کی بات ہے اور کس قدر ڈھٹائی اور سینہ زوری کا مظاہرہ ہے کہ جن کے دم خم سے اس ملک میں پیارے آقا ﷺ کے تحفظ کا قانون موجود ہے آج انہیں کو گستاخان رسول کہا جاتا ہے۔

شرم تم کو مگر نہیں آتی

**خلاصہ کلام:** قارئین کرام غور فرمائیں کہ احمد رضا خان صاحب نے علمائے دیوبند کیلئے بالعموم اور مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے لئے بالخصوص یہ فتوی دیا کہ:

''یہ گستاخان رسول ﷺ ہیں کافر مرتد ہیں ان کو مسلمان سمجھنے والا بلکہ ان کے کفر میں توقف کرنے والا بھی انہی کی طرف کافر و مرتد ہے ان کا ذبیحہ حلال نہیں ان کا نکاح کسی جانور سے بھی نہیں ہوتا ان کی توہین فرض ہے ان سے سلام کلام دعا جلوس سب حرام ہے معاذ اللہ''۔

مگر دوسری طرف نور بخش توکلی صاحب، خواجہ غلام فرید صاحب، فقیر محمد جہلمی صاحب، پیر کرم شاہ ازہری، مولوی دیدار علی، نذیر احمد دہلوی، علمائے فرنگی محل، مولانا فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی، خواجہ قمر الدین سیالوی، خلیل الرحمٰن برکاتی جو حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کو کامل درجے کا مسلمان، ولی اللہ سمجھتے ہیں کیا یہ سب حضرات احمد رضا خان کے فتوں کی

زد میں نہیں آتے؟ اور جو بریلوی ان حضرات کو اپنے اکابر میں تسلیم کرتے ہیں کیا وہ بھی احمد رضا خان صاحب کے فتووں سے کسی طرح بچ سکتے ہیں؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

الحمد للہ آج مورخہ 24 رجب المرجب 1438 ہجری بمطابق 24 اپریل 2017 یک شنبہ بوقت شب 12:04 پر المقباس کے جواب سے فراغت حاصل ہوئی اللہ اسے اپنے دربار میں قبول و منظور فرمائے اور راقم کیلئے ذخیرہ آخرت بنائے۔ آمین۔

## مکتبہ شیخ الاسلام
### کی اہم مطبوعات

- اپنا گھر بچائیے!
- اجتہاد و تقلید (تحریر)
- احکام نماز مع احادیث و آثار
- ازالۃ الوسواس عن اثر ابن عباس
- الشہاب الثاقب علی المسترق الکاذب
- اصول مناظرہ
- اعتکاف کورس
- السامی (حسامی کا نوٹ)
- المہند اور اعتراضات کا علمی جائزہ
- امور خانہ داری میں حسن انتظام
- اہل حدیث اور انگریز
- اہل حق اور اختلافات کی حقیقت
- بارہ مسائل
- بہشتی زیور پر اعتراضات کے جوابات
- بیس رکعات تراویح کا ثبوت
- تبلیغی جماعت اور مشائخ عرب
- تحفۃ الایضاح شرح مقدمہ ابن صلاح
- تحفۃ الحسین
- تراویح کا مسئلہ تنازع نہ بنایا جائے
- تذکیر شرح اردو نحو میر
- تناقضات زبیر علی زئی
- جی ہاں فقہ حنفی قرآن و حدیث کا نچوڑ ہے
- چالیس مسئلوں پر چالیس احادیث
- حسام الحرمین کا تحقیقی جائزہ
- حضرت جی پیر ذوالفقار احمد صاحب نقشبندی کے دلچسپ واقعات (۱، ۲)
- حقائق الفقہ بجواب حقیقۃ الفقہ (اول)
- خطبات متکلم اسلام (اول، دوم، سوم)
- خطبہ جمعہ خطیب و سامع کی زبان میں
- خوشگوار ازدواجی زندگی کے رہنما اصول
- دروس القرآن (اول، دوم)
- دروس الحدیث (اول)
- دست و گریبان (جلد اول)
- دفاع اہل السنۃ والجماعۃ (اول)
- دلائل احناف
- ڈاکٹر ذاکر نائیک خیالات و نظریات
- رد بدعات و منکرات
- رسائل محسن "ہندی"
- زبدۃ الشمائل شرح اردو شمائل ترمذی
- سرور المحسنین فی تکبیرات العیدین
- سستی جنت
- سفرنامہ برما
- سنی کون؟ حنفی یا غیر مقلد
- سوال گندم جواب چنا
- شادی کی پہلی دس راتیں
- شادی مبارک
- صراط مستقیم کورس (مرد و خواتین)
- عقائد اہل السنۃ والجماعۃ
- عورتوں اور مردوں کی نماز میں فرق
- غصہ مت کیجئے!
- غیر مقلدین کا اصلی چہرہ
- غیر مقلدین کا فرار ایک دلچسپ داستان
- غیر مقلدین کی غیر مستند نماز (اردو)
- غیر مقلدین کی غیر مستند نماز (ہندی)
- غیر مقلد ماسٹر کی غیر مقلدیت سے توبہ
- فتاویٰ عالمگیری پر اعتراضات کے جوابات
- فرض نماز کے بعد دعا کا ثبوت
- فرقہ اہل حدیث پاک و ہند کا تحقیقی جائزہ
- فرقہ بریلویت پاک و ہند کا تحقیقی جائزہ
- فرقہ جماعت المسلمین کا تحقیقی جائزہ
- فضائل اعمال اور اعتراضات کا علمی جائزہ
- فضائل و مسائل قربانی
- قرآن کریم کیسے پڑھنا چاہئے!
- کنز الایمان کا تحقیقی جائزہ
- کیا اہل عرب غیر مقلد ہیں؟
- مقلد کی نماز غیر مقلد کے پیچھے جائز ہے؟
- نماز اہل السنۃ والجماعۃ "اردو ہندی"
- نماز تراویح بیس رکعت سنت مؤکدہ ہے
- ماہ رمضان المبارک فضائل و مسائل
- ماہ محرم الحرام کے فضائل و احکام
- ماہ صفر المظفر اور توہم پرستی
- ماہ ربیع الاول کے فضائل و احکام
- ماہ ربیع الآخر کے فضائل و احکام
- مجالس متکلم اسلام (اول، دوم)
- مرد و عورت کی نماز کے فرق پر تفصیلی جائزہ
- مسائل اربعہ غیر مقلد علماء کی نظر میں
- مسلک اعلیٰ حضرت
- مضامین متکلم اسلام
- مواعظ متکلم اسلام (اول، دوم)
- مہدی و مسیح کا مجموعہ اور شکیل بن حنیف
- ننگے سر نماز غیر مقلد علماء کی نظر میں
- ہدایہ علماء کی عدالت میں
- ہم اہل السنۃ والجماعۃ کیوں ہیں؟
- ہو الکذاب بجواب من الکذاب

**MAKTABA SAFDARIYA DEOBAND**

8881030588 | 09322471046

Email:msislam829@gmail.com

# مصنف کی دیگر مطبوعہ و غیر مطبوعہ تصانیف و رسائل

(۱) تذکیر شرح نحو میر: درس نظامی میں شامل نحو میر کی انتہائی سہل شرح جو منتہی طلباء کیلئے بھی انتہائی مفید ہے۔

(۲) مناظرہ کوہاٹ 2012 میں کوہاٹ میں جشن عید میلاد النبی ﷺ پر ہونے والے مناظرے کی مکمل روئیداد

(۳) الاربعین فی مناقب امیر المومنین: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مناقب و فضائل پر چالیس مستند احادیث کا مجموعہ

(۴) تحریک آزادی اور شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی

(۵) دفاع اہل السنۃ والجماعۃ (غیر مطبوعہ)

دار العلوم دیوبند کی تقاریظ سے مزین اس کتاب میں علمائے اہل السنۃ والجماعۃ پر ہونے والے تمام اعتراضات کے انتہائی مفصل و مدلل جوابات دئے گئے ہیں اپنی نوعیت کی منفرد کتاب جو جلد ہی زیور طبع سے آراستہ ہونے والی ہے۔

(۶) الاربعین فی مناقب الخلفاء الراشدین (غیر مطبوعہ): خلفائے راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے مناقب پر چالیس احادیث کا مجموعہ

(۷) آزر ابراہیم علیہ السلام کے والد تھے اور ایمان ابوین مصطفیٰ (غیر مطبوعہ) آزر و ایمان و کفر والدین مصطفیٰ ﷺ پر تحقیقی مقالہ اور اشکالات کے مدلل جوابات

(۸) مسلک اعلیٰ حضرت (مطبوعہ): مولانا احمد رضا خان کا مسلک سنیت تھا یا شیعت؟ چشم کشا انکشافات۔

(۹) کردار یزید: کردار یزید اور یزید کے متعلق اکابر علماء کی آراء اصل عکسی حوالہ جات کے ساتھ۔


**مزید تفصیلات کیلئے**

Facebook.com/AllamaSajidKhanNaqshbandi

sajidkhannaqshbandi.blogspot.com

kalahazrat@gmail.com